

ہندوستان کو اپنے طالب علموں پر بڑا فخر ہے۔ وہ جانتے ہیں مُلک ایک آزمائش سے گزُر رہا ہے۔ اِس آزمائش میں جو فرض ان پر واجب ہے، اُسے ادا کرنے میں وہ کسی سے پیچھے نہیں ہیں۔ نیشنل کیڈٹ کور میں بھرتی ہو کر، اپنا خُون دیکر، شہری بچاؤ کے کام میں ہاتھ بٹا کر اور چندہ اکٹھا کر کے وہ بڑا کام کر رہے ہیں۔ لیکن ان سب کے باوجود وہ اپنی پڑھائی میں کوئی کوتاہی نہیں کرتے۔ وہ جانتے ہیں پڑھائی پُوری کر کے وہ مُلک کے اندر زیادہ کام آسکیں گے۔ ہمارے طالب علم مُلک کی خدمت میں جُٹے ہوئے ہیں۔

سوچیں تو! آپ مُلک کے لئے کیا کر رہے ہیں؟

## ایک عظیم مُلک ہمارا
## ایک عظیم قوم

## ترتیب

• مضمون



• غزلیں



• طنز و مزاح





ممتاز الحق پرنٹر و پبلشر نے اسرار کریمی پریس الہ آباد میں چھپوا کر دفتر "شاہکار"
ممتاز باغ، لوکر گنج، الہ آباد سے شائع کیا۔

# اپنی بات

۱۹۶۵ء ہمارے لئے اچھا سال ثابت نہ ہوا تھا کیونکہ اس سال ہمیں اپنے ہمسایہ ملک کی جارحیت کے خلاف جنگ کرنی پڑی جس میں دونوں طرف کافی جانی و مالی نقصان ہوا۔ اقوام متحدہ کی کوششوں سے جنگ تو رک گئی لیکن امن کی فضا نہ پیدا ہو سکی تھی اور دونوں ملکوں میں عام بیچینی برقرار تھی لیکن کون جانتا تھا کہ ۱۹۶۶ء بھی ہمارے لئے منحوس ثابت ہوگا۔

ہم نے نئے سال کا بڑی خوشیوں اور اُمیدوں سے استقبال کیا تھا کہ یہ سال اپنے ساتھ امن کا پیغام لایا تھا۔ وزیر اعظم روس کی مخلصانہ کوششوں سے دونوں ملکوں کے سربراہ تاشقند میں جمع ہوئے اور کھلے دل سے باتیں کرنے کے بعد اُس معاہدۂ امن پر دستخط کر دیئے جو معاہدۂ تاشقند کے نام سے تاریخی حیثیت اختیار کر چکا ہے۔

لیکن افسوس کہ ابھی اس معاہدہ کی روشنائی خشک بھی نہ ہو پائی تھی کہ موت کے بیرحم ہاتھوں نے ہمارے وزیر اعظم کو ہمیشہ کے لئے ہم سے چھین لیا۔

پنڈت جواہر لعل نہرو کی وفات کے بعد جب شری لعل بہادر شاستری نے وزارتِ عظمیٰ کی ذمہ داری سنبھالی اس وقت ملک اور بیرون ملک میں اکثر لوگوں کو یہ شبہ تھا کہ وہ پنڈت جی کی طرح کامیابی سے ملک کی رہنمائی نہ کر سکیں گے۔ لیکن جن لوگوں نے ان کی سیاسی زندگی کا مطالعہ کیا تھا انھیں شاستری جی کی ایمانداری، خلوص، مستعدی، تدبر اور قابلیت پر پورا اعتماد تھا کہ انھیں اوصاف کی بدولت وہ ایک غریب گھرانے میں پیدا ہو کر ترقی کی اس معراج تک پہنچے تھے۔ اور واقعات نے ثابت کر دیا کہ اُن کا اعتماد بجا تھا۔ ہند نیپال کے تعلقات کی اصلاح، موئے مبارک کی تحریک اور جنوبی ہند میں زبان کو لیکر ہونے والے فسادات پر قابو پانا شاستری جی کے معمولی کارنامے نہیں۔ پھر جب ملک کی سالمیت کو خطرہ لاحق ہوا اُس وقت بھی شاستری جی نے پورے جوش اور ہوش کے ساتھ ملک کی قیادت کی لیکن ان سب سے بڑا کارنامہ تھا معاہدۂ تاشقند جس نے انھیں امر بنا دیا۔

ہماری نئی وزیر اعظم محترمہ اندرا گاندھی اعلان کر چکی ہیں کہ حکومت ہند معاہدۂ تاشقند کا پورا احترام کرے گی اور اس پر پورے خلوص کے ساتھ عملدرآمد ہوگا۔

اور ہمارے خیال میں شاستری جی کو خراج عقیدت پیش کرنے کا بہترین طریقہ یہی ہے کہ ہم بھی اُسی راہ پر چلنے کا عہد کریں جو گاندھی جی کو پسند تھا، نہرو جی کو پسند تھا اور شاستری جی کو پسند تھا یعنی آزادی، سوشلزم، سیکیولرزم، قومی یکجہتی اور امن کا راستہ!

محمود احمد ہُنر

کرشن موہن

# کھو گیا اک بیش بہادر

شری لال بہادر شاستری کی
کی اچانک وفات پر

کون بتائے، کس سے پوچھیں
کچھ نہیں آتا، اپنی سمجھ میں
خالق اپنے شہکاروں کو
کیوں بے وقت مٹا دیتا ہے
اکثر یہ محسوس ہوا ہے
وہ تو اک ضدی بچہ ہے
اور ہم سب ہیں اُس کے کھلونے
جس کو جب بھی چاہے، توڑے

آج پھر اُس ضدی بچے نے
اپنا اک پُر نور کھلونا
آہ اچانک توڑ دیا ہے

آج پھر اس بزم ہستی سے
ایک ایسا انسان گیا ہے
جس کا ہم سب کی نظروں میں
مان بڑا، احسان بڑا ہے

چمکیلا کردار تھا جس کا
گرویدہ سنسار تھا جس کا
لعل تھا اپنا لال بہادر
اندھیارے میں راہنما دُر
کھو گیا اک بیش بہادُر
بھارت کے گوشے گوشے میں
لہر اَلم کی دوڑ گئی ہے
سچ تو یہ ہے ساری دھرتی
صرف کرب و درد ہوئی ہے
چھوڑ گیا ہے اپنے غم میں
سارے عالم کو ماتم میں

محسن اعظم دارِ فنا سے
اپنا رشتہ توڑ گیا ہے
عہد امن مکمل کر کے
صدقے اس کے قلب و نظر کے
زندہ ہے وہ بے شک مر کے

جسم تھا فانی، چھوڑ گیا وہ
دنیا سے منہ موڑ گیا وہ
لیکن اس کا نام امر ہے
کام امر پیغام امر ہے

جیلانی بانو

# کسبی

نیکما، تم بوڑھی کیسے ہو گئیں ——— ؟

آج مجھ سے راجہ نے پوچھا۔

اپنے کمرے میں اکیلی پڑے پڑے میں سوچ رہی ہوں کہ میں اتنی بوڑھی کیسے ہو گئی؟ میری جوانی دبے پاؤں کب سرک گئی۔ بڑھاپا کیسے قریب آیا ——! مجھے تو کچھ یاد نہیں آتا۔

باہر زوروں کا مینہ برس رہا ہے۔ میرے پڑوس میں رہنے والی لڑکی کھڑکی میں کھڑی بڑی اداسی کے ساتھ گنگنا رہی ہے ——— میں نے لاکھوں کے بول سہے سنوریا تیرے لئے تھوڑے دنوں کے بعد اس لڑکی کو پتہ چلے گا کہ صرف لاکھوں کے بول ہی نہیں سہنا پڑتے بلکہ ان گنت دکھ بھی اٹھانا پڑتے ہیں۔ اس سنوریا کے لئے جو کبھی ہمارا نہیں ہوتا۔

گھر میں کتنا شور ہو رہا ہے۔ بال کرشنا اور کٹی کے بچے چلا رہے ہیں۔ کٹی کی بہو دفتا اپنے پتی سے لڑ رہی ہے۔ مگر مجھے معلوم ہے کہ جس وقت وہ دفتا کی ہنس ہنس کر خوشامد کرے گا تو دفتا اپنا سب غم بھول جائے گی۔ دنیا کا ہر سکھ اسے حقیر دکھائی دے گا۔ دنیا کی ہر خوش قسمت عورت اپنے سے کم نظر آئے گی۔ جانے بھگوان نے ہمارے دماغوں میں یہ چیز کیوں بھر دی ہے۔ ہمیں اس بات پر کتنا غرور ہے کہ ہم اپنے پتی کا غرور ہیں۔ اپنے بیٹوں کی راہنما ہیں۔ سب شاستروں میں یہی لکھا ہے۔ کیا مجال کہ کوئی عورت اس حد کو پھلانگ سکے۔ اور جس نے ایسی ہمت کی وہ رنڈی کہلائی۔ عورت کا سب سے شرمناک روپ۔ لوگ ان عورتوں پر ترس کھاتے ہیں۔ کہتے ہیں ان کی ماؤں، نانیوں پر جو برا وقت پڑا تھا اسے بھول جاؤ۔ ان پر رحم کرو۔ اور انھیں اپنے گھروں میں قید کر کے انکے

قصور معاف کرو ــــــ کیوں ــــــ ؟ کیوں معاف کرو ــــــ تاکہ وہ ستی ساوتری بن کر زندگی کے نرک میں جلتی رہیں ؟

ایسی باتیں سوچ کر میں لرز جاتی ہوں۔ جانے کیوں میرا پاپی من ہمیشہ ایسی اوندھی سیدھی باتیں سوچا کرتا ہے۔ اب تو میں اپنی ارتھی تھامے بیٹھی ہوں۔ ساٹھ برس کی بڑھیا ــــــ مجھے تو اپنی زندگی پر بڑا مان کرنا چاہئے۔ اپنے ایثار اور قربانیوں پر۔ مگر جانے کیوں اب مرتے سمے، آج مدتوں بعد مجھے راجا پھر نظر آگئی۔ اس نے میرے من کو پھر گندہ کر دیا۔ آج مجھے بہت سی بھولی بسری باتیں یاد آرہی ہیں۔

مینہ کتنا تیز ہو گیا ہے ــــــ بچّے آج اسکول جانے کی بجائے گھر میں شور مچا رہے ہیں۔ کہتے ہیں زور کا مینہ برس رہا ہو تو ٹوٹے پریم کے رشتے یاد آتے ہیں۔ یاد آتے ہوں گے۔ مجھے تو کبھی یہ معلوم ہوا کہ پریم کیا چیز ہے۔ کیسے انسان ایک صورت کو یاد کئے جاتا ہے۔ کسی کو اپنی جان اپنی زندگی سمجھنے لگتا ہے۔ سب کہانیوں میں کویتاؤں میں یہی بات دہرائی جاتی ہیں۔ میں سوچتی ہوں کہ مجھے کوئی صورت یاد کیوں نہ رہی ؟ کوئی تو ہوتا جس پر آج مرتے سمے، مان کر سکتی کہ اس نے مجھے چاہا۔ سنسار کی ہر چیز سے زیادہ مجھے پیار کیا ــــــ مگر ہمارے آندھرا پردیش میں ماؤں کو یہ بڑا ڈر لگا رہتا ہے کہ کہیں ان کی بیٹی ماں باپ کے گھر جوان نہ ہو۔ کہیں میکے سے وداع ہوتے وقت اس کے دل میں کوئی ایسی صورت نہ بیٹھ جائے پھر کبھی نہ بھلائی جا سکے۔ میرے ماں باپ نے بھی ایسی ہی جلدی مچائی تھی۔ اسی لئے تو چاہے کیسی ہی برسات آئے مگر میرے سونے دل میں کوئی ہوک نہیں اٹھتی۔

میں اپنا میکہ یاد کرنے لگتی ہوں۔ جب سے گاؤں چھوڑ کر میں ان کے ساتھ شہر آئی ہوں، مجھے برسات میں اپنا میکہ بہت یاد آتا ہے۔ شہر والوں کے لئے تو برسات ایک مصیبت ہے۔ برسات کی قدر ان گاؤں والوں سے پوچھو جو زندگی کا ہر داؤ اچھی فصلوں پر لگا دیتے ہیں۔

میرے میکے کا گھر کتنا بڑا تھا ــــــ ! پورے گاؤں میں اس سے اونچا گھر اور کوئی نہ تھا۔ مگر جب ملشیم چاچا گاؤں میں ایک کسبی راجا لائے تو انھوں نے ہمارے گھر کے سامنے ہی بہت اونچا مکان بنوایا۔ اتنا بڑا کہ سارے گاؤں میں دھوم مچ گئی۔ میرے چاچا بہت پیسے والے تھے۔ ان کے

پاس بہت سے تاڑ کے باغ تھے کھیت تھے۔ بیل تھے۔ اس لئے گاؤں کے بوجھ بجھکڑ بھی ان سے صاف صاف کچھ نہ کہہ سکے۔ اور وہ بڑے نڈر بن کر چار بچوں والی بیوی کو گھر میں چھوڑ کر اس کسبی کے ہاں جا پڑے۔

میں اس وقت گیارہ بارہ برس کی ہوں گی۔ جب ایسی عمر تھی کہ کبھی کے نام پر سارے بدن میں سنسنی دوڑ جاتی تھی۔ اور اپنے دولہا کے ذکر پر جانے کیوں سارے بدن کا خون کھنچ کر گالوں پر اکٹھا ہو جاتا تھا۔

ریڈی خاندانوں میں کوئی اتنی سیانی بیٹی کو گھر میں نہیں بٹھاتا۔ مگر میرے نائینا (باپ) بھی کیا کرتے! اس سے پہلے وہ بیس بیس ہزار دے کر دو بیٹیوں کے دولہوں کا مول کر چکے تھے۔ میرے لئے ایک اچھا سا دولہا خریدنے کیلئے پیسہ جمع ہو رہا تھا۔ اسی فکر میں روز نائینا اور ماں دیول جا کر دعائیں مانگتے تھے کہ فصلیں اچھی ہوں تاکہ میرا بیاہ ہو سکے۔ میں ان سے دور گھر میں بیٹھی چاول صاف کرتی تھی۔ مگر میرا من بھی بھگوان سے یہی بات کہے جاتا۔ جانے کیوں مجھے اپنے بیاہ کا بڑا ارمان تھا۔ بڑی جلدی تھی۔ شاید میں اتنی جلدی نہ مچاتی، اگر ماں مجھے پڑھنے کے بہانے بار بار کوٹھے پر نہ بھیجا کرتی۔ میں ہزار باتیں سمجھنے پر بھی یہ بات سمجھنے کی کوشش نہ کرتی کہ جب نائینا آتے ہیں تو ماں یہ کیوں چاہتی ہے کہ اب میں ان کے کمرے میں نہ آؤں۔

اور کوئی کیا جانے کہ کوٹھے پر پڑھنے پڑھتے میں کیا کیا دیکھا کرتی تھی ملیشم چاچا کا مکان بالکل سامنے تھا۔ ہمارے کوٹھے کے سامنے والے کمرے میں وہ دونوں رہتے تھے۔ وہاں سے چاچا اور راجا کے چوچلے دیکھ کر میں لوہے کی طرح تپنے لگتی تھی۔ یوں لگتا جیسے مجھے ذرا سا بھی دھکا لگا تو میں چٹاخ سے پھٹ جاؤں گی۔

پھر کتاب کو ایک طرف ڈال کر میں اپنے دولہا کے انتظار میں کھو جاتی۔ دل ہی دل میں راجا کی طرح بننے سنورنے کے ہزاروں منصوبے بنا لئے تھے۔ میں نے تو ساریوں کے رنگ تک ویسے ہی سوچ رکھے تھے جیسی ساریاں راجا پہنا کرتی تھی۔ وہ کتنی خوبصورت تھی۔ دن بھر ہنسے جاتی گنگنائے جاتی۔ میں نے اپنے گھر میں کسی عورت کو کبھی اتنا ہنستے ہوئے نہ دیکھا تھا۔ میری بہنیں بھی سسرال جاتیں

تو سسکتی ہوئی۔ لوٹ کر آتیں تو آنکھیں پونچھتی ہوئی۔ ایسا لگتا کہ بیچاریوں پر مصیبت کے پہاڑ ٹوٹ پڑے ہیں۔ آخر گھروں میں رہنے والی شریف عورتیں ہنسنا کیوں نہیں جانتیں؟ ایک بار میں نے ماں سے یہ بات پوچھنا چاہی پر ٹال گئی۔ کیونکہ ایسے سوالوں پر وہ ہمیشہ غصہ بھری نظروں سے مجھے گھورتیں اور کوئی ایسا محنت طلب کام میرے حوالے کر دیتی تھیں کہ ایسی فضول باتیں فوراً میرے دماغ سے نکل بھاگتیں۔

اور پھر اپنے آس پاس چور نظروں سے دیکھ کر میں وہ منظر یاد کرنے لگتی تھی جب بلیشم چاچا اپنے ہاتھ سے راجا کو کچھ کھلا رہے تھے۔ ایک بار انھوں نے راجا کے جوڑے میں بینی سجائی تھی۔ میں ہزاروں من کی وزنی ہو کر نیچے اترتی تو مجھے سندرّا چاچی کی وہ بات یاد آتی تھی —— "جوانی میں عیش کر لیں حرام خوریں۔ بڑھاپے میں مکھیاں بھنک جاتی ہیں۔ مرتے وقت کوئی اپنا سرہانے نہیں ہوتا۔" سندرّا چاچی چار بچوں کو لئے اکیلی گھر میں پڑی رہتی تھیں۔ دن رات چولھے چکی میں لگی ہوئی، بھینسوں کا دودھ دوھ رہی ہیں۔ آنگن میں گوبر کا چھڑکاؤ کر کے چونے کی لکیروں سے رنگولی بنا رہی ہیں۔ بچوں کو نہلا رہی ہیں۔

ماں کہتی تھیں کہ جب سندرّا چاچی بیاہ کر آئی تھیں تو ان سے زیادہ سندر لڑکی پورے گاؤں میں اور کوئی نہ تھی۔ ان کے سوکھے مرجھائے چہرے کو غور سے دیکھ کر میں سوچتی تھی کہ کہیں بلیشم چاچا نے سندرّا چاچی بدل تو نہیں دیں؟ شاید چاچا کو ایسا کوئی جادو آتا ہو کہ اچھی بھلی چاچی کو راتوں رات اتنا بدصورت بنا دیا۔ اور اس چڑیل راجا کو اپسرا کر دیا ہے۔ راجا سچ سچ اپسرا لگتی تھی۔ میں نے اتنی خوبصورت، اتنی ہنس مکھ عورت پھر کبھی نہ دیکھی۔ (ویسے ہنس مکھ عورتیں تو شاید دنیا میں ہوتی ہی نہیں)۔

مجھے اس دن کا کتنا انتظار تھا جب ایک دن میں راجا کے ہاتھ میں بھیک کا ٹکڑا دیکھوں گی۔ وہ گندی بیماریوں میں سڑتی ہوئی ایک بڑھیا ہو گی۔ اور جب میرے آگے ہاتھ پھیلائے گی تو میں کہوں گی —— پہلے کیوں نہ سوچا تھا۔ کیا تم یہ سمجھتی تھیں کہ میری چاچی کو رُلا کر ساری زندگی یوں ہی ہنستی رہو گی۔؟

یوں ہی ہنستی رہو گی۔؟

ایک بار ماں نے راجا کو دور سے دیکھا تو کہا تھا —— "کمبخت اچھی بھلی ہے۔ مگر نصیبوں جلی کی کیسی مٹی پلید ہو رہی ہے!"

ماں کی بات سن کر مجھے بڑا تعجب ہوا تھا۔ اب میں ان سے کیسے کہتی کہ ذرا کوٹھے پر چل کر دیکھو اگر راجا کی آج کل مٹی پلید ہو رہی ہے تو سکھ کس چیز کا نام ہے۔؟ پھر میں چاچی کی دلجوئی میں لگ جاتی تھی۔

اس بات کے کئی دن بعد میں نے سامنے کوٹھے پر دیکھا تو جیسے اچانک دھنک سی پھوٹ پڑی تھی۔ راجا بنی سنوری ایسے پیارے روپ میں کھڑی تھی کہ دس نگر دور سے بھی اس پر مرمٹے۔ میں نے اس کے لئے اپنے دل میں جو نفرت جمع کی تھی وہ جانے کہاں غائب ہو گئی۔ وہ اپنے گھر میں اکیلی رہتی تھی۔ ہمارے گاؤں کے نوکروں نے بھی رنڈی کے ہاں کام کرنے سے انکار کر دیا تھا۔ اس لئے وہ اپنے نوکر بھی اپنے ساتھ ہی لائی تھی۔ گاؤں کا کوئی آدمی اس کے گھر نہیں جاتا تھا۔ مگر آج اچانک اسے یوں تنہا دیکھ کر مجھے اس پر بڑا ترس آیا۔ پھر اس نے اشارے سے مجھے بلایا کہ میں اس کے پاس آجاؤں مجھے جیسے دنیا کی سب سے بڑی دولت مل گئی۔ اسے قریب سے دیکھنے اور چھونے کی خواہش میں جانے کب سے دل میں دبائے بیٹھی تھی، میں تیزی سے نیچے بھاگی، جہاں چولہے کے پاس ماں بیٹھی سندر چاچی کے آنسو پونچھ رہی تھیں۔

"ماں —— وہ راجا ہے نا —— وہ مجھے —— "

"چپ —— چپ ——" ماں نے اتنی زور سے میرے منہ پر تھپڑ مارا کہ میں اور کچھ نہ کہہ سکی —— "کہیں کنواریاں رنڈیوں کا نام لیتی ہیں۔ تیری آنکھیں پھوڑ دوں گی جو تو نے پھر کبھی راجا کو دیکھا۔ چل جلدی سے چولہا سلگا۔"

میں سہم کر دیوار سے چمٹ گئی۔ اور جانے کیوں اچانک مجھے احساس ہوا کہ ماں نے مجھے پاپ کے گڑھے میں گرنے سے بچا لیا ہے۔ اگر کہیں میں راجا کے ہاں چلی جاتی تو —— ؟ وہ مجھے چھو لیتی تو —— ؟ میں جو کنول کی کلی کی طرح پاک ہوں۔ راجا سے بہت بلند ہوں۔ چاہے میرے من

میں کیسی ہی گندی گندی باتیں آتی ہوں۔ کسی کو کیا معلوم! "اری سندرتا صبر کر بہن۔ بھگوان پاپ کی سزا ضرور دیتے ہیں۔" ماں سندرا چاچی کو سمجھا رہی تھی۔

"بھابی یہ چڑیلیں کچھ دوا کھلا دیتی ہیں کہ آدمی اپنی سدھ بدھ کھو کر انھیں کا دیوانہ بن جاتا ہے!" چاچی نے آنسو پونچھ کر کہا۔ میں نے سوچا کہ چاچی اپنے پتی کو قصوروار کیوں نہیں ٹھہراتیں! راجا کے پاس دیوانہ بنانے کی جو دوا ہے وہ چاچی کو کیوں نہیں مل سکتی!

میں یہ بات آگے بڑھ کر پھر ماں سے پوچھنا چاہتی تھی۔ مگر ان کا غصہ یاد کر کے پیچھے ہٹ گئی۔

"ارے بھگوان کے باندھے ہوئے بندھن کبھی کہیں ٹوٹتے ہیں۔ چار دن عیش کر لیں۔ مگر بڑھاپے میں تو میرا پتی میرا ہی ہوگا۔" چاچی نے بڑے غرور سے کہا۔

مگر جوانی میں کیوں نہیں ——— ؟ میں یہ بات پوچھنے پھڑکی اور جلدی سے اپنے احمق پن پر شرما کے بیٹھ گئی۔ چاچی بچاری کتنی سیدھی ہیں۔ جانے کس نے ان کے دل میں یہ باتیں بٹھا دی ہیں۔ بس انھیں لکیروں پہ دوڑے جائے گی۔ سنا ہے بھیشم چاچا کبھی لائے تو چاچی نے کسی سے اس کی شکایت نہیں کی۔ چاچا سے بھی نہیں، جنھوں نے ان کی شادی کی ساریاں اور زیور تک راجا کو پہنا دیے تھے۔ ہمارے گاؤں میں کسی مرد نے ایسی جرأت پہلے کبھی نہیں کی تھی۔ کیونکہ لڑکوں کا پورا مول لڑکی والے دیتے ہیں۔ مگر چاچا کو یہ بات کون یاد دلاتا؟

آج پچاس برس بعد بھی وہ دن میری آنکھوں میں گھوم رہے ہیں۔ کہتے ہیں مرتے سمے من کی آنکھیں کھل جاتی ہیں۔ شاید موت میرے پاس آ رہی ہے۔ آج راجا نے ٹھیک ہی تو کہا تھا کہ میں اب بوڑھی ہو گئی ہوں۔ یہ بات کہتے وقت وہ کیسی حقارت سے مجھے دیکھ رہی تھی۔ اس نے اپنی جوانی کو جانے کیسی رسیوں سے باندھ رکھا ہے!

اونہہ ——— میں ان گندے خیالوں کو دل سے نکال کر کروٹ بدل لیتی ہوں۔ اب مجھے اپنے پاس اپنے تینوں جوان بیٹوں کو بلانا چاہیے۔ جو میری ارتھی اٹھائیں گے۔ مگر وہ سب تو مجھ سے روٹھے ہوئے ہیں۔ انھیں میرے مرنے کی خبر بھی نہ ہوگی۔ میرا دماغ بھی تو بیٹی کی صورت نہیں دیکھنے دیتا۔ اسے یہ شکایت ہے کہ میں نے اپنی سب دولت بیٹوں میں بانٹ دی۔ بیٹی کو کچھ نہ دیا۔ یہ کیسی حماقت ہوئی

مجھ سے! میں نے اپنی دولت کیوں لٹا دی۔ ان لوگوں کو کیوں دے دی جو اس کے حق دار نہ تھے۔ مجھ سے تو کوئی بھی خوش نہیں ہے۔ مجھے یاد ہے کہ میری بوڑھی ماں کے غصّہ اور بڑھاپے سے ہم سب بیزار تھے۔ ماں کی ضد دیکھ کر ناٹینا بچوں سے کہا کرتے تھے کہ جانے کیسے میں نے اس ضدی بڑھیا کے ساتھ عمر بتائی اور اب یہی بات میرا پتا اپنے بچوں سے کہتا ہے۔ بیٹوں کو بھی تعجب ہوتا ہے کہ ایسی احمق ماں کے پیٹ سے ان جیسے ہوش مند انسان کیسے پیدا ہوئے!

مجھے اپنے احمق بننے کا وہ پہلا دن یاد آرہا ہے جب پہلی بار میں نے اپنے پتی کی دہلیز پہ قدم رکھا تھا تب میں نے جانا کہ ماں اور چاچی اپنے آپ کو اتنا حقیر کیوں سمجھتی تھیں۔ میرے بس میں ہوتا تو میں بھی اپنے پتی کے اوپر سے اپنی دس زندگیاں نچھاور کر کے پھینک دیتی۔ وہ تو سچ مچ مجھے اپنے ہاتھ سے نوالے کھلا سکتا تھا۔ مجھے زندگی بھر مسند پہ بٹھائے رکھتا۔ لیکن میری سسرال تو بھٹیار خانہ تھی۔ تین کمروں کے چھوٹے سے گھر میں پندرہ بیس آدمی رہتے تھے۔ دن رات چیخ و پکار مچی رہتی۔ رات میں ایک دو بجے سے پہلے اتنا سکون بھی نہ ملتا کہ وہ میری طرف دیکھنے کی جرأت کر سکیں۔ پھر میری بیمار ساس جانے کب سے یہ ارمان لئے بیٹھی تھی کہ بہو آئے تو وہ صرف اپنی خدمت کے لئے وقف ہو جائے۔ وہ میری فرمائش پہ رنگین ساریاں بھی لائے اور پھولوں کی بینی بھی۔ مگر گھر میں کوئی ایسا کونا نہ تھا جہاں سب سے چھپا کر وہ میرے بالوں میں پھول سجا سکتے۔ بڑے بھائیوں، بھاوجوں اور کنواری بہنوں کے سامنے ایسی بے شرمی کون کر سکتا ہے۔ اتنے بڑے گھر کے کام دھندے میں لگ کر مجھے اتنی فرصت بھی نہ ملتی کہ اپنے بالوں میں کنگھی کر لوں۔ کسی وقت سندور کا ٹھونٹو لگانے میں آئینے کے سامنے جاتی تو میری ساس چلانے لگتی تھی ——— "کسبیوں کی طرح ہر وقت آئینے میں اپنی صورت کیوں تکے جاتی ہے۔ چل میرے سر میں تیل ڈال دے!"

لیکن میرے دل کے ارماں پھر بھی نہ دبتے۔ جب سب سو جاتے تھے تو میں راجا کی طرح سنگار کرتی۔ ویسی ہی ساڑھی پہنتی۔ وہ دن میری زندگی میں پھر کبھی لوٹ کر نہ آئے۔

پھر رما میری گود میں آگئی ——— اس نے تو جیسے قسم کھائی تھی کہ اپنی دادی کی طرح ایک منٹ مجھے چین سے نہ بیٹھنے دے گی۔ کسی وقت میں سوچتی تھی کہ رنڈیوں کے بچے نہیں ہوتے

اسی لئے تو وہ عیش کرتی ہیں۔ نہ ساس سسرے کی شرم نہ گھر کا کام کاج۔ مگر بڑھاپے میں معلوم ہوتا ہے اس عیش کا مزہ۔ یہ سوچ کر میں ربا اور اس کے بھائی رتنم کو کلیجے سے لگا لیتی تھی۔ میں کتنی نصیب والی ہوں۔ بھگوان نے مجھے سب کچھ دیا ہے۔

پانچ برس بعد تین بچوں کو لے کر میکے گئی تو کوئی مجھے پہچان ہی نہ سکا۔ میری ساس اور تینوں بچوں نے مل کر میری رگ رگ سے خون نچوڑ لیا تھا۔ میرا رنگ روپ سب ختم ہو چکا تھا۔ ماں نے بستی کی ہر عورت کو وہ دکھ سنائے جو میں نے سسرال میں اٹھائے تھے اور جو ہر ماں بڑھا چڑھا کر پڑوسیوں کو ضرور سنایا کرتی ہے۔ ماں کی شکایتیں سن کر سندرما چاچی نے کہا تھا ——— "ارے بیٹی تو جس چھری سے گلا کاٹے اس چھری کا بھلا۔ ہماری بیٹی کوئی کسبی تھوڑی تھی کہ صرف عیش کرنے سسرال گئی تھی۔ سسرال کو اپنا بنانے اور بچے پیدا کرنے میں تو دکھ اٹھانا ہی پڑتا ہے"

میکے آکر مجھے معلوم ہوا کہ ملیشم چاچا کا کاروبار بیٹھ گیا ہے۔ اس لئے راجا انھیں چھوڑ کر ایک شہر والے سیٹھ کے پاس چلی گئی ہے جس نے اسے کار بھی لے دی ہے۔ چاچا پھر اپنے گھر آ گئے تھے۔ مگر اس شان کے ساتھ جیسے کوئی ملک فتح کر کے آئے ہوں۔ دن رات چاچی پر برستے، بچوں پر گرجتے۔ لات مار کے کھانے کے برتن پھینک دیتے۔ چاچی دم سادھے، سر ڈھانپے، سارے گھر میں دوڑتی پھرتی تھیں۔ لیکن من ہی من میں بہت خوش تھیں کہ آخر بھولا بھٹکا آدمی ان کی پناہ میں آ گیا۔

مجھے ملیشم چاچا کو گھر میں دیکھ کر بڑا تعجب ہوا۔ میں تو سمجھتی تھی کہ وہ اب زندگی بھر چاچی کو صورت نہ دکھائیں گے۔ اپنے کئے پر ہمیشہ پچھتائیں گے۔

چاچی اپنے پتی کے لوٹ آنے کی خوشی میں دیول گئیں تو میں بھی ان کے ساتھ گئی۔ پوجا کے بعد جب میں نے آنکھیں کھول کر دیکھا تو میرے سامنے ایک دیوی کھڑی تھی۔ اتنی سندر جیسے بھگوان نے ہی یہ روپ بدلا ہو۔ اس نے مسکرا کر میری اور دیکھا تو میں پیچھے ہٹ گئی ——— وہ راجا تھی۔ ستی ساوتریوں کی طرح سر پہ پلو ڈالے۔ نگاہیں جھکائے۔ جانے وہ بھگوان سے کیا مانگنے آئی تھی! شاید اب اسے اپنے بڑھاپے کی فکر ہو۔ مگر اس نے اپنی جوانی جانے کیسے سنبھال کر رکھی تھی کہ وہ اب اور بھی چمک رہی تھی۔ کھلے پھول کی طرح۔ ویسا ہی کسا کسا بدن۔ وہی جادو بھری مسکان کہ دیواستا

بھی اپنا فرض بھول کر اس کی خواہش پوری کر بیٹھیں۔ اسے دیکھ کر میرے من میں آگ سلگ اٹھی۔ بھگوان اسے اپنے کئے کی سزا کب دیں گے! یہ کب تک یوں ہی مسکراتی رہے گی!

پوجا ختم کر کے وہ میرے پاس سے گزری تو میرا بدن پھولوں کی خوشبو سے مہک اٹھا۔ اور ایکبار پھر بھگوان کے سامنے بیٹھ کر میرے پاپی من میں یہ گندہ سا خیال آیا کہ راجا کتنی خوش قسمت ہے! اور پھر سہم کر میں نے اس بات کو بھگوان کے دھیان میں ڈھکیل دیا۔

اب کی بار میں سسرال گئی تو بھگوان نے سچ مچ میرے دن پھیر دیئے۔ انھیں مدراس کے ایک فلم اسٹوڈیو میں نوکری مل گئی تھی۔ اب میں اپنی ساس نندوں سے دور، ایک چھوٹے سے خوبصورت گھر کی مالکن بن گئی تھی۔ بچپن سے سینت کر رکھے ہوئے ارمان پورے ہونے لگے۔ میرے بچّے بھی اب سیانے ہو رہے تھے۔ رما ہائی اسکول کا امتحان دینے والی تھی اس لئے اب میں اسے بار بار کوٹھے پر بھیجنے لگی تاکہ وہ وہاں چین سے پڑھے۔ اب میں اچھی اچھی ساریاں پہن کر، بالوں میں پھول سجا کر ان کا انتظار کرتی تھی۔ مگر انھیں کام سے فرصت ہی نہ ملتی۔ رما سولہ برس کی ہو رہی تھی۔ اس کے بیاہ کی فکر ہمیں کھائے جاتی۔ وہ شام کو بھی آفس میں رک کر اور کام کرتے کہ زیادہ پیسے ملیں۔ رما نے ہائی اسکول پاس کر لیا تو میں نے اپنے اچھے کپڑے اور زیور اس کے لئے رکھ لئے۔ اب تو میں بھی اس عمر سے نکل چکی تھی جب ہر چیز پر من مچل اٹھتا ہے۔ اس وقت چار بچوں کو پالنا پڑھانا بڑا کٹھن کام تھا۔ ان ذمہ داریوں کے بوجھ سے وہ بھی بد مزاج ہو گئے تھے اور اپنی ہر پریشانی کا ذمہ دار مجھ ہی کو سمجھتے تھے۔ ان فکروں نے مجھے بھی نڈھال کر دیا تھا۔ ڈاکٹر کہتے تھے کہ میرا دل کمزور ہے۔ مجھے اچھا کھانا چاہئے۔ آرام کرنا ضروری ہے۔ مگر چار بچوں کی ماں کیسے اچھی چیز کھا سکتی ہے کب آرام کر سکتی ہے۔

ان ہی دنوں مجھ سے جانے کسی نے کہا تھا کہ راجا اب یہیں مدراس میں رہتی ہے اور اس نے کسی کی ایک بچی لے کر پال لی ہے۔ یہ سن کر مجھے بہت خوشی ہوئی تھی۔ اب چڑیل کو معلوم ہوگا کہ عیش کرنے کی سزا کیا ہوتی ہے۔ اولاد اور پتی کے بغیر زندگی کیسے گزرتی ہے۔ مگر سنسار کی فکریں جتنی جان لیوا ہیں اتنی ہی پیاری بھی ہوتی ہیں۔ جس دن رستم اسکول سے دیر کر کے آتا تھا تو میری آدھی جان نکل جاتی۔ جس دن وہ غصہ میں کھانا اٹھا کر پھینک دیتے تھے، ان کے بھوکے رہنے پر میں ساری رات

روئے جاتی تھی۔ پھر میں ان کے پاؤں چھوتی۔ اپنی ہونی اور ان ہونی، سب خطاؤں کی معافی مانگتی، تب وہ ہنس پڑتے۔ ہمارے من تو بھگوان نے ہی ایسے بنائے ہیں کہ پتی کو سدا اونچا بٹھانے پر ہی شانتی ملتی ہے۔ چاہے وہ مجھ سے کتنا ہی لڑے ہوں۔ لیکن میرا دل کبھی نہ چاہا کہ میں ان سے دور میکے میں جا کر راج کروں۔

کمر تک قرض میں ڈوب کر جب ہم نے رما کا بیاہ کیا تو وہ اپنی ہمت کھو بیٹھے لیکن میں نے انکی ہمت بندھائی کہ اب ہم رتنم کا بیاہ کر کے دھن دولت سے اپنا گھر بھر لیں گے۔ لڑکی پرائی ہوتی ہے مگر بیٹا تو اپنا ہے۔ مجھے کیا معلوم تھا کہ یہ بات اتنی غلط ہو گی۔ کیونکہ ابھی رتنم انجینئر بنا بھی نہ تھا کہ اس نے اپنی ہی کلاس کی ایک لڑکی سے بیاہ کر لیا۔ وہ نہ تو ہماری دعائیں لینے آیا نہ اس کی بہو نے ہمارے گھر میں قدم رکھا۔

اب تو بیس برس گزر گئے ——— جانے رتنم اس گھر کا بیٹا تھا بھی یا نہیں۔ میں دیوار پر لگی اس کی تصویر دیکھتی ہوں تو اس کے پیدا ہونے سے لے کر انجینئر بنانے تک کے سارے دکھ ایک دم جاگ پڑتے ہیں۔ رتنم چلا گیا تو ہمیں اس کے بھائیوں سے بھی کوئی امید نہ رہی۔ اسی ڈر سے میں نے دونوں بیٹوں کے بیاہ جلدی جلدی کر دیئے۔ ان کے جہیز رکھنے کو میرے گھر میں جگہ نہ رہی۔ انکے بچوں سے میرا گھر بھر گیا۔ میں سوچتی کہ اب بھگوان سے اور کیا مانگوں! میں نے اپنی بہوؤں کو اٹھ کر پانی بھی نہ پینے دیا۔ ان کے لئے الگ الگ کمرے بنائے تاکہ بیٹا بہو کے بالوں میں پھول سجا سکے۔ مگر بڑھاپے میں انسان کا دماغ ٹھکانے پر نہیں رہتا۔ میں بھی جانے پاگل پن میں کیا کر دیتی ہوں کہ بہوؤں اور بیٹوں کو میری ہر بات سے تکلیف پہنچتی ہے۔ میرے کام کرنے پر وہ چپکے چپکے کہتی ہیں ———

"اس بڑھیا کو کتنی ہوس ہے۔ خود مرتی ہے مگر ہمیں گھر کی کسی چیز کو ہاتھ نہیں لگانے دیتی۔"

مجھے اپنے گھر سے اتنی محبت جانے کیوں ہے! کوئی بچہ گلاس توڑ دیتا ہے تو اس کے ٹکڑے میرے دل میں چبھتے ہیں۔ بہو ہنڈیا جلا دے تو چرکے میرے بدن کو لگتے ہیں۔ وہ کہتے ہیں کہ تم ان چھوٹی چھوٹی باتوں پر اپنا دل کیوں جلاتی ہو۔! وہ کیا جانیں کہ یہ گھر مجھے کتنا پیارا ہے۔ یہاں کے ذرّے ذرّے کو میں نے کتنی محنت سے جمع کیا۔ اس سے بڑا بھی کوئی دکھ ہوتا ہوگا کہ کوئی ہمارے سپنے

ہم سے چھین لے۔ جو لوگ کہتے ہیں کہ ساسیں بہوؤں کے آنے سے جلتی ہیں، وہ کیا جانیں کہ بہوئیں ہمارا گھر چھین کر کتنی بڑی سزا دیتی ہیں۔!

اب میں اکیلی اپنے کمرے میں پڑی رہتی ہوں۔ سب اس بات کے منتظر ہیں کہ مرتے وقت میں اپنا خزانہ کس کے حوالے کروں گی۔ میرا سجا بنا گھر اب بہوؤں نے اصطبل بنا دیا ہے۔ مجھے جلانے کے لئے وہ دونوں مل کر خوب گندگی پھیلاتی ہیں۔ میں غصہ میں آجاؤں تو بیٹے شکایت کرتے ہیں۔ "آپ ہر وقت سدھا کے پیچھے پڑی رہتی ہیں۔ آپ کہیں تو ہم آج ہی گھر چھوڑ کر کہیں اور چلے جائیں۔؟"

یہ سن کر میں ڈر جاتی ہوں کہ یہ بات کہیں ان کے باپ تک نہ پہنچ جائے۔ وہ تو بہانہ ڈھونڈتے ہیں مجھ پر غصہ اتارنے کا۔ وہ بھی کیا کریں۔! ایک نکمٹو بوڑھے کو غصہ آئے تو کیا وہ کماؤ بیٹے اور نک چڑھی بہو سے کچھ کہہ سکتا ہے! بھگوان زندگی اتنی لمبی کیوں کر دیتے ہیں کہ اپنے پرائے، سب بیزار ہو جائیں۔!

جب کوئی کام نہ ہو تو میرا دل بڑی اوندھی سیدھی باتیں سوچنے لگتا ہے —— مگر اسی وقت میرا بڑا پوتا مجھ سے ہنس کر پوچھتا ہے۔" یہ بتاؤ بڑی اماں کہ تمھارے پاس کتنی دولت ہے — ہمیں کب دوگی ——؟" اور میں آنسو پونچھ کر سوچتی ہوں کہ میں کتنی مفلس ہوں۔ میں نے اپنی ہر چیز کتنی لاپروائی سے لٹا دی۔ کچھ بھی تو بچا کر نہ رکھا۔

ساری باتیں کیوں یاد آئے چلی جا رہی ہیں ——! اگر آج میں بہو کے ساتھ ایک فلم کی شوٹنگ دیکھنے نہ جاتی تو اب تک مزے میں سو سکتی تھی۔ مگر بہو کی چھوٹی بچی کو سنبھالنے کے لئے مجھے اس کے ساتھ ایک فلم اسٹوڈیو جانا پڑا تھا۔ وہاں بڑی خوبصورت لڑکیاں تھیں۔ لیکن ایک لڑکی کے پیچھے ساری خلقت ٹوٹی پڑتی تھی۔ بہو نے بتایا کہ یہی وہ ایکٹریس ہیں جو دس بارہ لاکھ پر بمبئی سے یہاں کام کرنے آئی ہیں۔

"مگر اس کی صورت میں تو کوئی خاص بات نہیں ہے جو اتنا کما لیتی ہے۔" میں نے تعجب سے کہا۔

"کسبی کی ذات ہے ——" میری بہو نے چپکے سے کہا —— "ارے ماں یہ بے چاریاں کیا جانیں کمانا —— ان کی پالنے والیاں ہوتی ہیں چالاک۔ انھیں ادائیں اور داؤ پیچ سکھا کر خود عیش

کرتی ہیں۔"

پھر وہ عیش کی ٹھیکیدار، ایک خوبصورت سی کار میں بیٹھ کر آگئیں —— سب کھڑے ہوگئے۔ فلم کے ڈائرکٹر نے بڑھ کر خود دروازہ کھولا تو وہ اتریں —— ہزار سلاموں کا نگاہوں سے جواب دیتی —— یوں جیسے کوئی مہارانی چلی آرہی ہو۔ بہت قیمتی ساری پہنے —— گھرا گھرا میک اپ کئے —— لوگ ہٹو بچو کرتے ان کے لئے رستہ بنارہے تھے کہ بے بی کی ممی آرہی ہیں۔ جب وہ میرے قریب سے گزریں تو میں چلا پڑی —— راجا —— راجا —— راجا نے گوگلز اتار کر مجھے بڑے غور سے دیکھا —— پھر اپنے کسے کسے بدن پر ساری پھیلاتی ہسکراتی، لجاتی وہ میری طرف بڑھی۔

"تم —— تم تو نیکاً ہو —— ! اتنی جلدی اتنی بوڑھی کیسے ہوگئیں —— ؟"

اندھیرے کمرے میں اکیلی پڑی اب میں سوچ رہی ہوں کہ اتنی جلدی میں اتنی بوڑھی کیسے ہوگئی —— ؟

---

جمیلہ ہاشمی

# آپ بیتی، جگ بیتی

"نرائن چاچا نے تو دنیا تیاگ رکھی ہے۔ نہ کبھی بیاہ شادی میں جاتا ہے اور نہ ہی کسی کے مرنے پر افسوس کے دو آنسو اس کی آنکھوں سے نکلتے ہیں۔ بھلا یہ بھی کوئی زندگی ہے بے سدھ سی۔ انسان جیتا تو اس لئے ہے کہ بڑھاپے میں اس کے چار دوست ہوں، چار پاس بیٹھنے والے ہوں، لوگ اس کا نام لیں تو عزت سے اس کی طرف دیکھیں اس کے تجربے اور عقل سے کام لیں اس کے صلاح مشورے کو اہمیت دیں اور یہ نرائن چاچا ہے کہ بس حویلی میں گھومتا رہتا ہے۔ گھر بار کا جھنجھٹ بھی نہیں کسی سے کوئی رشتہ داری نہیں۔ میں کہتا ہوں یہ بھی کوئی زندگی اور جینا ہے جیتن ؟"

اور جیتن نے مجھے گھوم کر یوں دیکھا گویا یہ باتیں میں نے نرائن چاچا کے لئے نہیں کہیں اسکے لئے کہی ہوں۔ حویلی سے باہر بڑ کے گھنے اور بوڑھے پیڑ پر پرندے بسیرا کرنے کے لئے آرہے تھے شاخیں بار بار ہل رہی تھیں شور سے کان پڑی آواز سنائی نہ دیتی تھی۔ شام کی سرخیاں درخت کے پرے سے غائب ہو رہی تھیں اور گہرے اندھیرے میں لمبی لمبی لٹکتی داڑھیوں سے خوف آتا تھا۔

"تم کیا جانو کئی دکھ ایسے بھی ہوتے ہیں جن کی اتھاہ خاموشی، ساگر کی طرح زندگی کی حدوں سے پرے موت کی حدوں سے دور بھگوان کے گھر کو چھونے لگتی ہے۔ ہر تام۔ ہو سکتا ہے نرائن چاچا کو بھی کسی ایسے دکھ سے پالا پڑا ہو۔ ہو سکتا ہے اس کے ماضی میں بھی ایسی یاد ہو جو پھیل کر اندھیرے کی طرح ساری زندگی پر چھا جاتی ہے"!

پر یادوں کا دکھ بھی دھیرے دھیرے کم ہو جاتا ہے اور اندھیرے سے مانوس آنکھیں اسی تاریکی میں دیکھنے کی عادی ہو جاتی ہیں۔ کلونت کی موت کا غم ایسا نہ تھا جس نے کسی کو چھوا نہ ہو۔ سوائے نرائن چاچا کے۔ وہ اس گرتی ہوئی دیواروں والی پرانی حویلی میں زخمی جانور کی طرح گھوم رہا ہے جیسے یہ دنیا کلونت کے مرنے پر ذرا سی بھی تبدیل نہ ہوئی ہو جیسے کلونت کا مرنا کوئی بات ہی نہ ہو۔

"ہرنام، کلونت تمھاری بہن تھی نا میری بیوی تھی نا. ہم دونوں کا غم دوسری دنیا کے غم سے کس طرح ایک سار ہو سکتا ہے تم نے اس کے ساتھ بچپن گزارا تھا۔ تم اور وہ دونوں ایک ہی آنگن میں ایک ہی تھالی سے کھا کر بڑے ہوئے تھے۔ ایک ہی ماں کا خون تمھاری رگوں میں تھا۔ پر نرائن چاچا سے اس بات کا گلہ کرنا فضول ہے۔"

"جیتن تم نے غلط سمجھا ہے میں نرائن چاچا سے کسی بات کا گلہ نہیں کر رہا۔ میں تو یہ کہہ رہا ہوں ایسی بے حسی میں نے کہیں نہیں دیکھی۔ اس سے پہلے لوگ کہا کرتے تھے نرائن چاچا ایسے ہیں ویسے ہیں میں نے کبھی دھیان نہیں دیا۔ پر چار دن پہلے جب کلونت کی ارتھی اٹھی ہے تو دیواریں بھی رو رہی تھیں یہ درخت بھی ماتم کرتے دکھائی دیتے تھے۔ بادلوں کی گھپ تاریکی سے جی ڈر رہا تھا مندر کے بوڑھے پجاری جو کسی کے مرنے پر صرف ٹھنڈا سانس لے کر سمرن کرنا شروع کر دیتے ہیں اسے دیکھنے آئے تھے۔ گاؤں میں کون تھا جو رو نہ رہا ہو مگر نرائن چاچا جیسے پتھر ہے اس کے پاؤں میں حرکت نہیں ہوئی۔ اس نے حویلی کے کواڑ کھول کر باہر نہیں جھانکا۔ میں کہتا ہوں یہ بھی کوئی زندگی اور جینا ہے نہ کسی کے دکھ سے دکھی اور نہ کسی کے سکھ میں شریک۔"

پھر ہم دونوں چپ ہو گئے جیسے کہنے کے لئے یہ بات نہ رہی ہو۔ دنیا کے اور لاکھوں دھندے ہیں۔ کلونت کے دس دن بعد اس کی چھوٹی سی بچی بھی مر گئی۔ پے در پے اس مصیبت نے تو ہم سے حواس بھی چھین لئے۔ گھر میں نئے سرے سے رونا پیٹنا شروع ہو گیا۔ خزاں کے لمبے بے ہنگم اداس دن آ گئے۔ آندھیاں چلتی رہتیں۔ بڑی شاخیں تقریباً ننگی ہو گئیں اور دور چوٹی کے قریب بنے ہوئے چیلوں اور کوؤں کے گھونسلے بڑے بے آسرا سے نظر آنے لگے۔ آسمان پر سارا وقت ایک زرد رنگ کا غبار گھومتا رہتا اور آٹے کی چکی کی مسلسل کوک سے میرا دل گھبرا اٹھتا۔ خشک پتے گاؤں کی گلیوں میں ایک دوسرے کے پیچھے بھاگتے رہتے اور فضا میں گوبر، موت، اپلوں اور سڑے پانی کی بو ملی رہتی۔ ایک سال پہلے کلونت جب زندہ تھی گھر میں خوشیاں تھیں۔ اس کے چرخے کی گھوں گھوں سن کر یقین نہیں آتا تھا کہ ایک سال بعد خزاں ایسی ویران اداس اور دل کو گھبرانے والی ہو گی۔

باہر بارش ابھی شروع ہوئی تھی، ہوا بہت زوروں سے چل رہی تھی اور چوپال کے ساتھ والے بڑ کی داڑھیوں میں سائیں سائیں کے شور سے میرا دل دھک دھک کر رہا تھا۔ مٹی کی سوندھی خوشبو پھوس کے دروازے میں سے اندر آ رہی تھی اور گوبر کی بو کے ساتھ مل کر عجیب غمناک تاریکی پیدا کر رہی تھی۔ دیئے میں تیل کم ہوتا جا رہا تھا۔ ہم سب رام دلارے کا انتظار کرتے کرتے تھک گئے تھے۔ گاؤں کا نمبردار ہونے کے ساتھ ساتھ اس کی باتوں کا رس اس کی

آواز کا رعب اور اس کی شخصیت کی کشش ہمیں روز اس کا انتظار کرنے پر مجبور کرتے تھے۔ وہ بہت لمبے چوڑے کنبے والا بڑا مصروف آدمی تھا مگر یہ کبھی نہیں ہوا کہ چوپال میں نہ آئے محفلیں اس کے بغیر سونی رہتی تھیں۔ چودھری کریم بخش بھی یوں تو بڑا زوردار باتونی تھا مگر رام دلارے میں جو بات تھی وہ اس میں کہاں۔ اور اس لیے حقہ پیتے آگ تاپتے، باتیں کرتے ہم جم کر نہیں بیٹھتے تھے۔ ہر گھڑی کپڑوں کے بھڑے ہوئے دروازے کی طرف نظر اٹھ جاتی تھی۔ نہ جانے رام دلارے کیوں نہیں آیا؟ اور پھر باہر بارش شروع ہو گئی تھی اور ہوا سائیں سائیں کرتی، بین کرکے گزرتی ہوا تو میرا دل دہلا رہی تھی۔ سنتوک سنگھ نے الاؤ پر اور اپلے رکھ دیے آگ کو چمٹے سے ایک دو بار ادھر ادھر کیا اور پھر کہنے لگا، "چپ بیٹھے کب تک راہ دیکھیں گے شمشیر سنگھ یار تم ہی کوئی بات کہو۔"

شمشیر سنگھ کہنے لگا "فصلوں کے گاہنے بونے کے دن دور ہیں خالی دنوں میں میں کیا بات کروں۔ سمجھ نہیں آتی آج رام دُلارے کیوں نہیں آیا۔ وہ تو کبھی اتنی دیر سے نہیں آتا۔ اس نے کبھی چوپال سے ناغہ نہیں کیا۔" سنتوک سنگھ بولا "چودھری یار آج کچھ دل اتر رہا ہے میرا تو۔ واہ گرو اچھی ہی کرے۔ باہر بارش ہو رہی ہے۔ یہ یار نمبردار آخر کہنے والا ہے پھر آج ایک سنگھوڑی کا سودا کرنے دوسرے گاؤں گیا تھا بات نہ بنی ہو گی کل کے لیے ٹھہر گیا۔

کریم بخش نے کہا۔ یہی بات ہو سکتی ہے اور اگر تم ایسے ہی فکرمند ہو تو دو قدم پر گھر ہے جا کر نمبردار کا پتہ کیوں نہیں کرتے۔ بارش سے ڈر گئے ہو جوان؟

"ڈر کون گیا ہے!" سنتوک سنگھ نے کھڑے ہو کر انگڑائی لیتے ہوئے کہا "اگر یہ بات ہے چودھری تو لو میں چلا۔ کیا تم سمجھتے ہو سنتوک سنگھ بارش سے ڈر گیا؟ ارے خون کی ہولی کھیلنی پڑے تو کبھی ڈروں نہیں۔ واہ گرو کا خالصہ ہوں سمجھتے کیا ہو۔ لو میں تو چلا۔"

چودھری کریم بخش اور شمشیر سنگھ نے اس کے کھیس کا پلو پیچھے سے پکڑ کر کھینچ لیا اور بولے "بس بس دیکھ لی تیری دلیری یار آگے ہی کون سی رونق ہے جو تو بھی جا رہا ہے۔ کیا یہ بات کوئی کہنے کی ہے کہ تو بہادر ہے یا نہیں۔ بس اب بیٹھ جا۔"

اور پھر بڑے زور سے دروازہ کھلا رام دُلارے کی بجائے نرائن چاچا اندر آ گیا۔ اس کی سفید داڑھی سے پانی کے قطرے گر رہے تھے۔ اس کی پگڑی پانی سے بھیگی ہوئی تھی۔ کھیس نہ ہونے کی وجہ سے قمیص بھی جسم سے چپک گئی تھی۔ پاؤں میں جوتا بھی نہ تھا۔

"نرائن چاچا تم آج ایسے میں چوپال کیسے آگئے"۔ شمشیر سنگھ، سنتوک سنگھ اور چودھری نے ایک ساتھ کہا۔
اس نے کوئی جواب نہ دیا۔ گیلے پاؤں سے گلی کی کیچڑ کو صاف کیا۔ جھٹکے سے پگڑی اتار کر دونوں ہاتھوں سے اسے نچوڑنے لگا پھر اس نے پاس کھڑے شمشیر سنگھ کو نچڑی ہوئی پگڑی دے دی اور کرتا اتار کر اسے نچوڑا۔ اتنی سخت سردی کے باوجود نرائن چاچا کانپ نہیں رہا تھا۔ اس کی چھاتی لوہے کی بنی ہوئی لگتی تھی۔ اس کا آج یوں اچانک چوپال میں آجانا ایک زلزلے سے کم نہ تھا۔ ہم سب چپ چاپ اس کی طرف دیکھ رہے تھے۔ نرائن چاچا لگ رہا تھا جیسے ایسی اندھی اندھیری رات میں کسی شمشان سے نکل کر ہمیں ڈرانے کے لئے آیا ہو۔
پھر اس نے چوپال کے ایک کونے میں آلتی پالتی مار کر بیٹھتے ہوئے کہا "کیوں شمشیر سنگھ کچھ کھانے کے لئے مل سکے گا؟" اور شمشیر سنگھ کو سمجھ نہیں آتا تھا کہ کیا جواب دے۔ برسوں سے ہم لوگ نرائن چاچا کو حویلی میں چپ چاپ گھومتے دیکھنے کے عادی ہو چکے تھے۔ اس نے کبھی کسی کو مخاطب نہیں کیا تھا۔ کسی سے کچھ مانگا نہیں۔ کھانا وقت پہ کسی نے بھجوا دیا تو کھا لیا۔ نہیں ملا تو خاموش ہو رہا۔ سچ تو یہ ہے کہ ہم نے کبھی اسے بولتے ہی نہیں سنا تھا اور آج یہ آواز جیسے کہیں دور کسی غار میں تازہ پانی کے چشمے کے چلنے کی آواز ہو وہاں اس کونے سے آئی تھی۔
"شمشیر سنگھ!" نرائن چاچا نے پھر کہا۔ "گھر جا کر روٹی ساگ جو کچھ بھی ہو لے آ۔ بھوک سے میرا برا حال ہو رہا ہے۔"
اور اٹھتے ہوئے شمشیر سنگھ کا کھیس اس کی بے دھیانی میں پاؤں میں اٹک گیا۔ بارش اور کیچڑ اندھیرے کی پرواہ کئے بغیر وہ دروازہ کھول کر باہر نکل گیا۔
کھلے دروازے میں سے بارش اندر آ رہی تھی۔ چیتن نے ہڑبڑا کر پہلو بدلا اور نرائن چاچا کو وہاں دیکھ کر وہ اٹھ کر بیٹھ گیا۔ سمجھ میں نہیں آ رہا تھا کہ کیا بات کریں۔
پانی میں بھیگا تہبند کو گھٹنوں سے اوپر اٹھائے شمشیر سنگھ گیا اور اس نے روٹی نکال کر چاچا کے سامنے رکھ دی۔
چاچا نے نہ جانے کتنی دیر میں روٹی ختم کی ہوگی۔ پانی پی کر زور کا ڈکار لیا۔ ہاتھ اپنی سفید داڑھی پر پھیرے اور آگ کے قریب ہو کر کہنے لگا۔ "جوانو تم چپ کیوں ہو۔ چوپال آج سے تیس سال پہلے تو اتنی سونی نہیں ہوا کرتی تھی۔ یہاں قہقہے گونجا کرتے تھے۔ جوان اونچی آوازسے 'ماہیا' اور 'ہیر' گایا کرتے تھے۔ بولیاں کہاوتیں آپ بیتیاں جگ بیتیاں کتنی رونق ہوا کرتی تھی۔ اور آج تیس سال بعد اس چوپال میں آکر تو میرا دل سرد ہو گیا۔ تم چپ کیوں ہو، باتیں کرو۔ میں باتیں سننے ہی تو آج یہاں آیا ہوں۔"

چیتن بولا۔" نرائن چاچا موت بڑی ظالم ہے سارے چین چھین لیتی ہے تب جگ بیتیاں آپ بیتیاں لگنے لگتی ہیں اور سرد راتوں میں جی چاہنے کے باوجود بات نہیں ہو سکتی۔ ہم کہانیاں کیا کہیں گے۔"

کرم بخش چودھری ہمیشہ کا باتونی آج خاموش بیٹھا اپنے حقے کی نے منہ میں رکھے کچھ سوچ رہا تھا اور شمشیر سنگھ نے کھیس کو جھٹک کر آگ کے قریب پھیلا دیا تھا۔ چھت پر بارش بڑے زور سے شور مچا رہی تھی اور سوندھی خوشبو میں پانی کی نمی کی باس مل کر اندر پھیل گئی تھی۔

نرائن چاچا بولا۔" چیتن سنگھ جب بات کرنے کو جی نہ چاہے تو چوپال میں موت کا سناٹا کیوں پھیلاتے ہو تمھارا خیال ہے مکلونت اپنے ساتھ زندگی کی ساری ادھوری ان کہی کہانیاں اور دکھ سکھ سمیٹ کر لے گئی ہے۔ تمھاری زندگی اتنی خالی تو نہیں ہو گئی کہ گا بھی نہ سکو۔"

چیتن تو جیسے چاچا کی ہر بات کا جواب دینے پر تیار ہی تھا بولا۔" جو گیت دوسروں کے دلوں کو شانتی اور سکھ نہ دے سکیں ان کے سنانے سے فائدہ اور چاچا میں کہتا ہوں ہیر کی باتیں پرانے قصے ہیں ان کو بھول ہی جاؤ تو بہتر ہے۔"

نرائن چاچا نے کہا۔" ہیریں روز پیدا ہوتی ہیں اور روز مرتی ہیں چیتن دکھ کی دوڑ میں کوئی اکیلا نہیں ہوتا۔"

سنتوک سنگھ نے آگ پر اپلے پھینکے تو راکھ اڑ کر سب پر گری۔ آگ کے ننھے شعلے زبانیں نکالے لپک کر اپلوں کے ساتھ لگ گئے۔ بالکل یوں جیسے نرائن چاچا کے کہنے کے مطابق دکھ کی دوڑ میں کوئی اکیلا نہیں ہوتا یہ آگ سب کو چاٹ جاتی ہے۔ ہر ایک دامن تک اس کی گرمی جلدی یا دیر سے ضرور پہنچ ہی جاتی ہے۔

چیتن جیسے کوئی بات بعد میں یاد آئے کہنے لگا۔" کیوں چاچا آج تم کیوں قصہ نہ کہو۔ آج تم کوئی آپ بیتی جگ بیتی سناؤ۔ چوپال کے سونے پن میں ویرانوں کی کہانیاں گم کر دیں۔ گیتوں میں کیا رکھا ہے کیوں شمشیر؟" اور شمشیر سنگھ نے جیسے کسی خواب سے چونک کر کہا ہو۔" ہاں ہاں گیتوں میں کیا رکھا ہے۔" وہ نہ جانے کتنا اداس تھا اور اسے کیا یاد آ رہا تھا۔" چاچا تم ہی کوئی بات کرو۔ باہر کیسا اندھیرا ہے اور بارش نے تو دل اداس کر دیا ہے۔"

نرائن چاچا نے ہولے ہولے جھکا ہوا سر اٹھا کر ان پرانی بوڑھی آنکھوں سے شمشیر سنگھ کو دیکھا اور پھر آہستہ آہستہ کہنے لگا۔" تیس سال سے اس راز کو سینے میں دبائے دبائے اب تو میرا سانس بھی رکنے لگا ہے۔ مجھ میں اور سہنے کی ہمت نہیں رہی کیوں جوانو تم میں سننے کی ہمت ہو گی؟"

چیتن اٹھ کر الاؤ کے قریب آ گیا۔ میں نے ٹانگیں سمیٹ لیں۔ شمشیر نے زور سے کہا۔" واہ گرو کا خالصہ واہ

گرو کی جے!" سنتوک سنگھ نے چمٹے سے آگ کو کریدا اور چودھری کریم بخش نے حقے کی نے منہ سے نکال کر اسے دیوار سے ٹکا دیا۔

"تم میں سے کسی نے گوبندی کو نہیں دیکھا ہوگا۔ گوبندی میری چھوٹی بہن تھی۔ اسی حویلی کے دالانوں اور نیچی چھتوں والے بڑے بڑے کمروں میں کھیلتی کھیلتی وہ اچانک بڑی ہو گئی۔ میں یہ نہیں کہتا کہ وہ کسی جادو کے زور سے بڑی ہو گئی تھی۔ نہیں یہ بات نہیں، میں اس سے دس سال بڑا تھا نا۔ گھوڑ دوڑ، کھلیانوں کی حفاظت اور گھومنے پھرنے میں بچپن کے دن گزار کر جب میں نے ہوش سنبھالا تو گوبندی میری انگلی پکڑ کر دور تک پھیلے کھیتوں کے کنارے ایک چھوٹی سی گڑیا کی طرح پھیرا کرتی تھی۔ میں تین چار سال میں نہ جانے کتنی حدیں پار کر گیا تھا کہ جب اس نے گوٹے لگی چنریاں اوڑھنی شروع کی ہیں اور گڑیوں سے کھیلنے لگی ہے تو میں سنتو کے عشق میں مبتلا تھا۔ سنتو آج نہیں ہے۔ بچپن کی محبتوں کی طرح وہ بھی دور پیچھے چھوٹ گئی ہے۔ جنگل کی آگ کی طرح اس کی محبت نے مجھے چاروں طرف سے گھیر لیا۔ سنتو مجھ سے پانچ سال بڑی تھی اس کا باپ ہمارے کھیتوں میں کام کیا کرتا تھا۔ اس کا گونا کرکے باپ نے ابھی سسرال نہیں بھیجا تھا۔ میں نے بھی ان دنوں گاؤں کی لڑکیوں کو آنکھیں کھول کر ذرا بس میٹھی نظروں سے دیکھنا شروع ہی کیا تھا۔ میرے جیسے اور کم عمر دوست بیٹھ کر کسی باغ میں تاڑی پیتے اور نشے میں بہک کر لڑکیوں کی باتیں کرتے۔ انھی مجلسوں میں میں نے سنتو کا نام بھی سنا۔ سنتو کے بعد میں نے ویسی طرحدار عورت پھر کبھی نہیں دیکھی۔ اس کے رنگ میں گندم کا سنہرا گھلا ہوا تھا اور چہرے پر چمک دبی دبی تھی۔ جیسے کوئی ہیرا کسی پردے کے پیچھے سے دمک رہا ہو۔ آنکھوں میں کسی نے ستارے کوٹ کر بھر دیے تھے۔ اس کے لمبے بال کتنے کالے تھے چوٹی چلتے میں یوں چلتی گویا کوئی ناگن مستی میں جھول رہی ہو۔ سنتو سے زیادہ پرکشش چال میں نے کسی عورت کی نہیں دیکھی۔ اور پھر وہ مسکان جو ہونٹوں کے قریب آنکھوں سے نکل کر امرود کے شہد کی سی مٹھاس بن کر ادھر ادھر اس کے گرد رہا کرتی تھی۔ اس کی کمر کا لوچ۔ میں سوچا کرتا تھا وہ ہاتھ لگانے سے بس یوں کچی کلی کی طرح دو ٹکڑے ہو جائے گی۔ پر ایک شام جب پنگھٹ سے واپس آتے ہوئے راہ میں گلی سے آگے بڑھ کی داڑھیوں کے قریب اسے پکڑنے کی کوشش کی تو اس نے گھڑا میرے سر پر دے مارا اور تن کر یوں کھڑی ہو گئی گویا اس میں کسی چیتے کی طاقت اور کسی شیر کی بہادری ہے۔ میں نے ایک ہارے ہوئے جواری کی طرح اپنا سارا دھن جاتا دیکھ کر کہا تھا۔ سنتو تم مجھے بہت اچھی لگتی ہو واہ گرو کی قسم تم مجھے بڑی ہی اچھی لگتی ہو۔ تو اس نے کہا تھا جوان سرداری کے نشے میں نہ رہنا بھلے آدمیوں کو دوسروں کی بہو بیٹیاں بھی عزت دار لگا کرتی ہیں۔ تم نے مجھے سمجھا کیا تھا۔ اور تب مجھے معلوم ہو تھا کہ سنتو کچی کلی کی طرح ٹوٹتا نہیں

سکتی تھی۔ وہ تو چٹان کی طرح سخت اور کسی رانی کی طرح باوقار تھی۔ مجھے وہ شام کبھی نہیں بھول سکتی۔ اگر مجھے یاد نہ رہے تو بڑ کی ان لمبی لٹکتی داڑھیوں کو یاد ہوگا کہ میں نے سنتو کے پاؤں پر سر رکھ دیا تھا اور اس نے اپنے پاؤں سمیٹ کر ایک آن سے میری طرف دیکھے بنا گھر کی راہ لی تھی۔ دوسرے دن جب ہم سب روز کی طرح تاڑی پی کر باغ میں گپیں مار رہے تھے تو تیجے نے کہا تھا "یار رات میں سنتو سے ملنے املی کے باغ میں گیا تھا" تو میں نے اس کے منہ پہ ایک زوردار تھپڑ مار دیا۔ تیجے نے کرپان نکال لی اور قریب تھا کہ ہم دونوں لڑنے لگیں دوسروں نے درمیان میں پڑ کر صلح کروا دی تھی۔ تیجا میری پھوپھی کا اکلوتا لڑکا اور میرا ہم عمر تھا آہستہ آہستہ لڑکوں میں یہ بات پھیل گئی کہ میں سنتو پہ مرتا ہوں اس کا دیوانہ ہوں۔ سب مجھ پہ ہنستے مجھے چھیڑتے پر تیجا کبھی مجھے کچھ نہ کہتا۔ بس آنکھیں جھکا لیتا سیٹی بجاتا یا کہیں ادھر ادھر دیکھنے لگتا بچپن کے باوجود نہ جانے کیوں تیجے کی اس بات سے میرے دل میں گرہ سی پڑ گئی۔ ہم دونوں بڑے ہوتے گئے۔ دوڑوں کے مقابلوں، میلوں ٹھیلوں میں ہم دونوں کئی بار اکٹھے گئے مگر ہمارے درمیان ہوا جیسے تیغ بستہ رہتی۔ اس نے اور لڑکوں کی طرح کبھی مجھے نہیں چھیڑا۔ سنتو بیاہ کر اپنے سسرال چلی گئی۔ سال دبے قدموں ہمارے قریب سے نکل گئے اور جب وہ دو بچوں کو لے کر گوبندی سے ملنے ہمارے گھر آئی تو میں نے اسے ہاتھ جوڑ کر پرنام کیا اور اس نے بھی بنا جھجک کے مجھ سے باتیں کیں۔

اُن دنوں آموں پہ بُور آ گیا تھا۔ کوئل رات کے وقفوں میں کوہو کوہو بولتی اور ہوا پر بڑی سوندھی پیاری اور ان جان خوشبوئیں تیرتی رہتیں۔ رہٹ چلتے اور گادی پر بیٹھا لڑکا ہیر گاتا رہتا۔ ہیر اپنے دیس کا پیار ہے جوان۔ ہیر اپنی زندگی کا حسن ہے اور رانجھا اس زندگی کا عشق ہے۔ یہ محبتیں جو سنتو سے پہلے بھی زندہ تھیں اور اس کے بعد بھی زندہ رہی ہیں۔ دو بچوں کی ماں سنتو سسرال سے میکے آ کر پھر واپس نہیں گئی۔ کیونکہ واہ گرو کی قسم میں نے اسے کاٹ کر اس کے ذرا ذرا سے ٹکڑے کر کے اسی بڑ کی انہی لٹکتی داڑھیوں کے نیچے اسی جگہ دبا دیا تھا جہاں میں نے اس سے کہا تھا "تم مجھے بہت اچھی لگتی ہو"۔

رات کا کوئی پچھلا پہر ہوگا۔ میں کھیتوں کو پانی دینے جا رہا تھا۔ باری تو اصل میں بلونج کی تھی مگر میں نے اسے کہہ کر اس رات پانی اپنے لیے لے لیا تھا۔ آخری راتوں کا چاند پرانے زمانوں کی طرح آسمان کے کنارے پہ ستاروں کے جھرمٹ میں چمک رہا تھا اور کھیتوں پر پھیلی چاندنی سوئی ہوئی معلوم دیتی تھی۔ میں نے کھیس کندھے پہ ڈال رکھا تھا اور ہاتھ میں پھاوڑا لیے تیزی سے گاتا چلا جاتا تھا۔ مندر کے قریب موڑ سنسان سا ہے اور وہاں سادھو کی

کٹیا عرصے سے خالی پڑی تھی جب کبھی کوئی مہاتما ادھر سے گزرتے تو بس اسے چند دنوں کے لئے آباد کر جاتے پھر ویرانی ہوتی۔ اچانک میں نے دیکھا کہ سامنے سے تیجا آ رہا ہے۔ وہ بنا کچھ کہے میرے پاس سے گزر گیا چند قدموں پر نمبردار کے مکان کی وجہ سے وہ موڑ آج بھی اس طرح نظروں سے اوجھل ہو جاتا ہے اور جب میں دوبارہ سامنے آیا ہوں تو میں نے سنتو کو اس کٹیا سے نکل کر تیزی سے اپنے گھر کی طرف جاتے دیکھا۔ اگر کوئی اور عورت ہوتی تو میں دھوکا کھا جاتا مگر یہ سنتو کی چال تھی یہ اس کی چوٹی تھی اس کے جسم کے رنگ ڈھنگ اور پھر اس کی خوشبو۔ میں کہتا ہوں جوان ساری عمر مرد ایک ایسی ہی ان جانی خوشبو کو ڈھونڈھتا نہ جانے کتنی عورتوں میں اسے پانا چاہتا ہے۔ وہ خوشبو جو روحوں کی پاکیزگی اور تپر کے حسن سے پیدا ہوتی ہے اور جو انسان کے مرنے کے بعد بھی زندہ رہتی ہے اور فضا میں ڈولتی ہے۔ مگر تم یہ سب سن کر کیا لوگے۔ میں تو سنتو کی بات کر رہا تھا۔ بڑ کی داڑھیوں کے قریب جا کر میں نے اسے پکارا۔ وہ کھڑی ہو گئی۔ اس کا جسم کانپ رہا تھا۔ میں اس کا کوئی نہ تھا مگر وہ کانپ رہی تھی۔ میں نے کہا۔ تم نے مجھے دھتکار کر تیجے کو پسند کیا تھا۔ تم ماں بن جانے کے بعد بھی ابھی اچھے برے کو نہیں پہچان سکی ہو۔ میں نے تمھارے نام سے اپنا سینہ آباد رکھا تھا اور اس نے واہ گرو کی قسم اس نے داڑھیوں کے اندھیرے میں جب چاند چمک رہا تھا میرے منہ پر تھوک دیا تھا اور کہنے لگی تم اس کی جوتی کی برابری نہیں کر سکتے تم تو کتے کے پلے ہو جو لٹکتے ہوئے پلو کو دیکھ کر مالکن کے پیچھے چوں چوں کر کے چلتا ہے۔ اور واہ گرو کی قسم پھر غصے نے مجھے پاگل بنا دیا۔ مجھے صرف یہ سدھ رہی کہ میرے ہاتھ میں پھاوڑا ہے اور سنتو نے میرے منہ پر تھوک دیا ہے۔ جب مجھے ہوش آیا تو سنتو ادھ موئی میرے پاؤں کے قریب پڑی تھی اور میں اس پر زور زور سے وار کر رہا تھا۔ میرا غصہ ہولے ہولے ٹھنڈا ہونے لگا اور میں نے ایک ایسے آدمی کی طرح جو تیزی اور جلدی سے کوئی ضروری کام کر رہا ہو اپنی ساری طاقتوں کو اکٹھا کر کے سنتو کی لاش کے ٹکڑے کئے۔ نہ جانے تیزی اور کام کرنے کی طاقتیں کیسے اکٹھا ہو گئی تھیں کہ میں نے صبح ہونے سے پہلے پہلے ان ٹکڑوں کو دبا دیا جگہ برابر کر دی اور خود کھیتوں کو پانی دے کر نہر کے کنارے بیٹھا گاتا رہا۔ میری انگلیوں میں سنتو کے جسم کی نرمی بس گئی تھی۔ زندگی میں نہیں تو موت کے بعد سہی میں نے انگ انگ اس کے جسم کو چھوا تھا۔ اس گلابی پھول کی خوشبو سونگھی تھی ان ریشمی بالوں کو خون میں بھگو کر چوما تھا سنتو زندگی میں میری محبوبہ تھی وہ مرنے کے بعد بھی میری محبوبہ رہی۔

"دوسری صبح شور مچ گیا۔ سنتو کسی کے ساتھ بھاگ گئی۔ اس کے نام پر گالیاں پڑتی رہیں اس کے ماں باپ

شرم سے منہ چھپا کر راتوں رات کسی دوسرے گاؤں چلے گئے اور سنتو کا نام ہمارے گاؤں سے مٹ گیا۔ میرے دل میں ہر وقت ایک غم تھا جو گھن کی طرح میری روح کو کھا رہا تھا۔ یہ غم نہیں کہ میں نے سنتو کو کاٹ کر اس کے ٹکڑے کر دیئے تھے یہ غم کہ اب سنتو کہاں ہے۔ میں ہر رات سپنے میں اسے دیکھتا مغموم صورت بنائے بال کھولے وہ آتی اور میرے پاؤں کے قریب بیٹھ جاتی۔ پھر حسرت سے میری صورت کو تکتی رہتی اور آہ بھر کر اپنا منہ ہاتھوں میں چھپا کر رونے لگتی۔ یہاں تک کہ اس کی ہچکی بندھ جاتی۔ ان سپنوں نے مجھے اتنا پریشان کر دیا کہ میں جو سنتو کی موت کے بعد کھیتوں کو پانی دے کر نہر کے کنارے بیٹھا گاتا رہتا تھا سونے سے ڈرنے لگا۔ باپو نے میری یہ حالت دیکھ کر مجھے رام نگر جہاں میرا چچا رہتا تھا بھیج دیا۔ چاچے کے پانچ لڑکے بڑے ہی مضبوط جسموں والے اور بہادر جوان تھے۔ انھوں نے میری خاطر تواضع میں کوئی کسر نہ کی مگر نیند سے مجھے ڈر لگنے لگا۔ سادھوؤں، سنتوں، مہاتماؤں اور جادو اتارنے والوں نے سب جتن کئے اور میں روز بروز کمزور ہوتا چلا گیا اور چھ ماہ کے بعد میں اسی طرح پریشان حال گاؤں لوٹ آیا۔

"اور تب میں نے اندازہ کیا، میں نے دیکھا کہ گوبندی کتنی بڑی ہو گئی ہے۔ اس کے ہونٹوں پر یوں ہی مسکراہٹ کھیلتی تھی۔ اس کی لمبی چوٹی میں بھی ناگن کی سی مستی تھی۔ اس کے پاؤں بھی زمین پر یوں پڑتے تھے جیسے روئی کے گالے ہوں۔ وہ بھی خزاں سے ناآشنا پھول تھی۔ ڈیوڑھی سے اندر گھسا ہوں تو سب سے پہلے بھاگتی ہوئی آئی اور مجھ سے لپٹ گئی۔ وہ مجھے ویر کہا کرتی تھی۔ ارے تم چھ ماہ میں کتنی بڑی ہو گئی ہو۔ میں نے اس کے سر پر ہاتھ پھیرتے ہوئے کہا۔ میرا دل یکایک اس کے لئے نرمی ملائمت اور محبت سے بھر گیا۔ وہ میری اکلوتی بہن تھی اس کے پاؤں میں گھر بار لگ گئے تھے۔ کام کرتے ہوئے مڑ کر وہ مجھ سے لپٹ جاتی۔ ویر تم اتنے کمزور کیوں ہو گئے ہو، اتنے پیلے کیوں ہو گئے ہو۔ ماں کے ساتھ ساتھ وہ بھی میری ٹانگیں دبا رہی تھی، میرا سر دبا رہی تھی اور میری بیوی کی طرف دیکھ کر پیار سے مسکرا بھی رہی تھی۔ میری بیوی جیتو گھونگھٹ کی اوٹ سے سب سے نظریں بچا کر میری طرف دیکھ لیتی اور پھر گردن جھکا کر کام کرنے لگتی۔ اور وہ میٹھی نگاہیں میرے جسم میں سنسنی پیدا کر رہی تھیں۔ اس لئے کہ وہ نگاہیں مجھے پھر سنتو کی یاد دلا رہی تھیں۔ میں زندگی بھر ایک لمحے کے لئے اسے نہیں بھلا سکا۔

"غموں اور دکھوں مصیبتوں اور گناہوں کے بوجھ تلے دبا میں اسے کبھی نہیں بھول سکا۔ وہ آج بھی ٹبہ کی الکتی داڑھیوں کے نیچے زندہ ہوگی، کروٹیں لے رہی ہوگی اور تیجے کے لئے بے چین ہوگی۔ مجھے کبھی نہیں یہ سمجھ آیا، آخر تیجے میں کیا تھا، اس کی شکل پر مجھے ہمیشہ آوارگی اور بدکاری لکھی ہوئی دکھائی دی ہے، میں نے اسے کبھی آنکھ

بھر کو بھی نہیں دیکھا تھا۔

"شام کو میری پھوپھی اور خاندان کے اور لوگ ملنے آئے اچھا خاصا میلہ، ساتھ تیجے کی بیوی بھی تھی۔ اس کی بہن بھی تھی۔ نئی بیاہی بہوئیں کنواری لڑکیاں۔ بوڑھی عورتیں جوان لڑکے بچے۔ گاؤں میں ملنے والے جاننے والے سارا گاؤں ہی امڈ آیا تھا۔ گاؤں والوں کو یوں بھی ایک دوسرے سے بہت پیار ہوتا ہے۔ سب سے آخر میں تیجا آیا۔ سر پہ بڑے تیز رنگ کی پگڑی باندھے گلے میں ہار پہنے بڑا بانکا لگ رہا تھا آکر میرے پاس بیٹھ گیا۔ میرا حال پوچھا چاچے کی رام نگر کی اور اس کے بیٹوں کی خیریت دریافت کی۔

"گو بندی ادھر ادھر پھرتی جیتو کے ساتھ آنے والوں کی خاطر تواضع کر رہی تھی۔ دودھ کا گلاس لے کر وہ تیجے کی طرف بھی آئی۔ گلاس پکڑاتے ہوئے میں نے دیکھا دونوں کی انگلیاں ٹکرا گئیں۔ گو بندی نے مسکرا کر تیجے کو دیکھا اور تیجے نے ایک لمحے کے بعد گلاس لے لیا۔ میں لیٹا یہ سب دیکھ رہا تھا۔ خون ایک سنسناہٹ سے میری رگوں میں چلنے لگا جیسے جسم میں کسی نے بھٹی جلا دی ہو۔ میرا ہاتھ بار بار اپنے پہلو میں لٹکتی ہوئی کرپان کی طرف جاتا۔ مگر میں رک جاتا۔ مہمان ایک ایک کر کے رخصت ہونے لگے۔ بڑی بوڑھیاں میرے سر پہ ہاتھ پھیرتی مجھے دعائیں دیتی اور ماں کے اکلوتے لڑکے کے لئے دعائیں کرتی بڑے دروازے سے نکل جاتیں۔ لڑکیاں بچے بہوئیں، میلہ دھیرے دھیرے کم ہو رہا تھا۔

"چاندنی چھٹکی ہوئی چاندنی تھی۔ صحن میں ایک طرف بندھی دس بارہ بھینسوں گایوں کے گلے میں پڑی گھنٹیاں ٹن ٹنا اٹھتیں، جب وہ چارہ کھاتے کھاتے سر ہلاتیں یا ایک دوسرے سے زیادہ کھانے کی کوشش میں آگے بڑھ کر منہ مارتیں۔ میں چارپائی پہ لیٹا ہوا تھا اور میری آنکھیں گو بندی کا تعاقب کر رہی تھیں۔ تیجا سب کے جانے کے بعد بھی بیٹھا ہوا تھا اور چارپائی پہ بیٹھا آہستہ آہستہ ٹانگیں ہلا رہا تھا۔

"میں نے کہا۔ یار بڑی موج میں ہو۔ تو اس نے گہری نظروں سے مجھے دیکھا اور کوئی جواب دیئے بنا کچھ گنگنانے لگا۔ پھر کھنکھار کر گلا صاف کیا اور بولا۔ اچھا بھئی نرائن سنگھ میں چلتا ہوں۔ پھوپھی جو ماں اور جیتو کے ساتھ بیٹھی کسی کی بہو کا قصہ کہہ رہی تھی، کہنے لگی تیجے تو گھر چل میں آجاؤں گی۔ مگر تیجا وہاں کھڑا رہا بے مقصد ادھر ادھر دیکھتا رہا اور گنگناتا رہا۔ مجھے ہر گھڑی غصہ آ رہا تھا آخر یہ اب جاتا مرتا کیوں نہیں۔ یہاں کھڑا کیا کر رہا ہے۔ گو بندی بھینسوں کی ناند کے قریب کھڑی کسی بڑے ضروری کام میں الجھی ہوئی لگتی تھی، اور کسی طرف بھی دیکھ نہیں رہی تھی۔ پھر اس نے زور سے کہا۔

"ماں گھڑے میں پانی کم ہے اگر کہے تو جیتو کے ساتھ جاکر پنگھٹ سے پانی لے آؤں"۔ اور ماں نے اس طرح ہی باتوں میں الجھے پھوپھی سے کوئی کہانی سنتے کہہ دیا۔ "ہاں جاؤ تم دونوں لے آؤ"۔ پھر میں نے جیتو اور اپنی بہن گوبندی کو گھڑے اٹھا کر باہر نکلتے دیکھا۔ یہ سارا تماشا میری نظروں کے سامنے ہو رہا تھا اور مجھے یوں لگتا تھا جیسے صدیوں پرانا ایک بھوت ہوں جسے کہیں چین نہ ملا۔ جس نے پاتال کی گہرائیوں اور آکاش کی بلندیوں پر بھی اپنے لئے سکھ نہیں پایا اور جواب یہاں صحن میں اپنے گھر کی چارپائی پر لیٹا کسی کو دکھائی نہیں دے رہا تھا۔

"پھر تیجے نے بھی کہا۔ اچھا بھئی نرائن میں بھی چلتا ہوں، اور اس سے پہلے کہ میں کوئی جواب دیتا وہ لمبے لمبے ڈگ بھرتا آنگن پار کر کے باہر نکل گیا۔ صرف خون کی روانی سے سائیں سائیں کی آوازیں میرے کانوں میں گونج رہی تھیں اور کوئی بات مجھے سنائی نہ دے رہی تھی۔ چاند کے قریب تارے کا رنگ آنکھوں میں اترے خون کی وجہ سے مجھے سرخ لگ رہا تھا۔ میں آگ میں بھن رہا تھا اور پھر اتنا لاغر ہونے کے باوجود میں بھی باہر نکل گیا۔ ماں کو اتنی سدھ ہی نہیں تھی وہ مجھ سے کچھ کہتی۔ پھوپھی اور وہ اپنی باتوں میں کھوئی ہوئی تھیں۔

"پنگھٹ کے قریب جاکر میں نے دیکھا کہ تیجا کھڑا باتیں کر رہا تھا۔ جیتو اور گوبندی پانی بھر چکی تھیں اور گھڑے اٹھا رہی تھیں۔ انہوں نے مجھے نہیں دیکھا۔ میں دور سے ہی لوٹ آیا تھا۔ لمبی گلی سے آتے مجھے دیر ہوگئی اور جب میں گھر میں گھسا ہوں تو گوبندی چاٹی میں دودھ ڈال رہی تھی، اور جیتو چولہے میں آگ تیز کر رہی تھی۔ چاندنی تیز اور دیئے کی مدھم روشنی کے سنگم پر کھڑی گوبندی مجھے نہ جانے کیوں اتنی پیاری لگی۔ اس کے چہرے پر طمانیت کا ایک غرور تھا، ایک ایسا جذبہ جس کی سمجھ مجھے نہیں آئی۔ اس گھڑی مجھے یوں لگ رہا تھا گویا وہ دنیا کی ساری حسین عورتوں کی سردار ہو اور جیتو، سنتو سب اس کے سامنے پانی بھرنے والی کہاریاں اور اس کے ساتھ ہی تیجے کے خلاف پرانا غصہ میری رگوں میں گرم پگھلے ہوئے سیسے کی طرح گھوم رہا تھا۔ اور سپنوں میں رونے والی سنتو کی صورت مجھے چولہے کی آگ کے شعلوں میں نظر آنے لگی، جیسے وہ ہنس رہی ہو، اس کے آنسو خشک ہو چکے ہوں۔

"پھر رات اور گہری ہوگئی اور کام ختم کر کے گوبندی نے زور سے کہا۔ ماں آج میں پھوپھی کے گھر جا رہی ہوں۔ وہاں ساری رات چرخہ کاتوں گی مجھے میرے حصے کا تیل دے دے۔ اور ماں نے کہا اچھا تیری پھوپھی بھی کہہ گئی ہے۔ تیرے ویر کو کھانا دے لوں پھر میں بھی چلتی ہوں۔ جیتو گھر رہے گی اور جیتو نے گھڑے میں سے پانی ڈالتے ذرا سا سر گھما کر میری طرف دیکھا۔ مگر اس رات تو میں صرف گوبندی کو دیکھ رہا تھا۔ میں کہنا چاہتا تھا کہ نہیں ماں میں گوبندی کو اس گھر

نہیں جانے دوں گا جہاں تیجا ہے۔ میں گوبندی کو گھر سے باہر نہیں جانے دینا چاہتا میں چپ رہا اور گوبندی کے تو گویا پاؤں ہی زمین پر نہیں ٹِک رہے تھے۔ پھر پونیوں کا ڈھیر اٹھا کر اس نے ایک کپڑے میں باندھا۔ میرے پاس آکر کہنے لگی "ویر تیرا جی کیسا ہے۔ دودھ پی کے آرام سے سونا۔ ویر تم کتنے دبلے ہو گئے ہو۔ تمھیں کیوں یہ دکھ نہیں چھوڑتا۔" اس کی آواز میں اتنی اداسی تھی اتنی سچائی تھی کہ اگر میری رگوں میں خون کی جگہ آگ نہ ہوتی تو میں گوبندی کو گلے سے لگا لیتا اس کے سر پہ پیار سے ہاتھ پھیرتا اور کہتا "میری ننھی بہن میں صرف تیری دعا سے ٹھیک ہو جاؤں گا۔" مگر میں پتھریلے دل کے ساتھ وہیں بیٹھا رہا۔ میں نے اسے ایک لفظ بھی نہ کہا اور وہ ماں کے ساتھ پھوپھی کے گھر چلی گئی۔

جیتو نے لمبا گھونگھٹ ہٹا کر بڑے پیار سے کہا اندر چلو جی اب تو بہت ٹھنڈ ہو گئی ہے۔ مگر مجھے اس ٹھنڈک کا ہوش کہاں تھا۔ میں نے اسے کوئی جواب نہ دیا اور یونہی بیٹھا رہا۔ رات نیلے آکاش کی چنری اوڑھے دھیرے دھیرے پائل جھنکاتی ستاروں کی آنکھوں سے ہمارے گھر کے خالی صحن کو دیکھ رہی تھی جیسے گایوں کے گلوں میں پڑی گھنٹیوں کی ٹنٹناہٹ گونج رہی تھی اور دہلیز پر بیٹھی جیتو اپنا سر دروازے سے لگائے میرے اندر جانے کے انتظار میں نہ جانے کب کی سو چکی تھی۔ اُن دنوں دل کتنا دیوانہ تھا۔ میرے خون میں موت کا راگ تھا صرف موت کا۔ میرے منہ کا مزہ کڑوا تھا جیسے مجھے خون کی پیاس لگ رہی ہو۔ حلق میں کانٹے سے چبھ رہے تھے۔ میں دروازہ کھول کر باہر نکل گیا۔ میرے اَن جانے قدم پھوپھی کے گھر کی طرف اٹھ رہے تھے۔ نیچی حویلی کی دیوار کے قریب جا کر میں نے دیکھا گوبندی گھڑوں کے قریب کھڑی پانی پی رہی تھی اور تیجا بھی اس کے قریب کھڑا تھا اس سہانی اور تصویر کی سی رات میں میری بہن گوبندی اور تیجا۔

"کمرہ لڑکیوں اور عورتوں سے بھرا ہوا تھا۔ کچھ سو رہی تھیں۔ دیئے کی ٹمٹماتی روشنی میں چرخہ خون کی گھوں گھوں تھی جو ایک موت کا راگ معلوم دیتی تھی اور میٹھے مدھر سپنوں کے سے گیتوں سے ہوا بوجھل تھی۔ میں دہلیز پہ کھڑا ہو گیا۔ اور گوبندی جو ابھی چرخے کے سامنے آکر بیٹھی ہی تھی گھوم کر دیکھنے کے بعد کھڑی ہو گئی۔ "کیوں ویر کیا بات ہے؟" میری شکل دیکھ کر اسے اور کچھ کہنے کی ہمت نہ پڑی ہو گی۔ ایک عورت نے جسے ہم سب ماسی کہتے تھے کہا "نرائن سنگھ بچوں کی طرح ماں بہن کے پیچھے آیا ہے اور وہ ہنس پڑی" "ماں کہاں ہے؟" میں نے بس یونہی پوچھا اور ذرا اونچے ہارے کے پاس سوئی ماں کو پھوپھی نے کہا — بھابھی نرائن سنگھ آیا ہے پوچھ تو کیا بات ہے۔ پھر مجھ سے کہنے لگی کیوں نرائن جی تو اچھا ہے لال تو کیسا پریشان دکھائی دے رہا ہے۔ میں نے کسی کو کوئی جواب نہ دیا اور خاموشی سے گوبندی کی طرف دیکھتا رہا جس کا رنگ دیئے کی ٹمٹماتی روشنی میں مٹی ہو رہا تھا اور جو اپنے چرخے کے پاس کھڑی تھی۔ پھر میری ممیری چچیری بہنیں بھی پریشان ہو گئیں۔ سب نے چرخے

چھوڑ دیئے اور اٹھ اٹھ کر دہلیز میں آ کھڑی ہوئیں۔ نرائن کیا بات ہے؟ نرائن ویر تیرا جی کیسا ہے؟ ماں نے میرا ہاتھ پکڑ لیا اور باہر آ گئی۔ میں نے کہا گوبندی کو بھی ساتھ لے لو۔ نانے کے گھر سے بلاوا آیا ہے۔ شاید اسے آج رات جانا پڑے اور ماں حیران سی ہو کے بولی چل گوبندی آ گھر چلیں۔ سب کو دہلیز میں کھڑا چھوڑ کر ہم سب چلنے لگے تو پھوپھی کہنے لگی کیوں بھابی میں بھی آؤں کیا کوئی بڑے فکر کی بات ہے؟ اور ماں کی بجائے میں نے جواب دیا چھاؤنی سے نائی آیا ہے باقی بات پھر بتاؤں گا۔

گوبندی ہمارے پیچھے پیچھے ہولے ہولے چل رہی تھی جیسے وہ راستہ کانٹوں سے بھرا ہوا ہو اور اسے سنبھل سنبھل کر قدم دھرنے کے بغیر کوئی چارہ ہی نہ ہو۔ گھبرائی ہوئی ہرنی کی طرح کبھی ادھر ادھر دیکھتی اور آگے چلنے لگتی۔ اس کا چھوٹا سا دل نہ جانے کتنے زور سے دھڑک رہا ہوگا کیونکہ اس کے بعد تو مجھے اس سے پوچھنے کا موقع ہی نہیں ملا۔ میں نے اس کے گلے پر اپنا پاؤں دھر دیا اور وہ بے کس جانور کی طرح دیر کہنے کی کوشش کرتی رہی اس نے ہاتھ پاؤں بھی نہیں مارے۔ یوں ایک کیڑے کی طرح جسے کوئی ذرا سی انگلی سے روند دے۔ میں نے گوبندی کو ہٹا دیا۔ اپنی اس بہن کو جس کے بعد آج تک مجھے کسی نے ویر نہیں کہا۔ ان آنکھوں کی حسرت مجھے کبھی نہیں بھولی ایک لمحے کے لئے بھی نہیں۔ جیتو کی آنکھیں خوف سے کھلی ہوئی تھیں اور ماں یوں گم بیٹھی تھی جیسے پتھر ہو۔ اگر ان دونوں میں سے ایک بھی ذرا سی حرکت کرتی تو اس کا انجام بھی شاید یہی ہوتا۔

"اگر تیجا اتنا باںکانہ ہوتا تو شاید میری کہانی مختلف ہوتی۔ میری زندگی کے قصے میں اور رنگ ہوتا۔ میں نے یہ زندگی جو ایک زخمی جانور کی طرح پھر کر گذارنے کی بجائے اور طریقے سے گذاری ہوتی۔ اگر تیجا عورتوں اور لڑکیوں کے دلوں میں بند باندھنے اور انہیں بے بس کرنے والا جادو نہ جانتا ہوتا تو آج گوبندی زندہ ہوتی۔ میرے لئے بھی دنیا میں خوشیاں ہوتیں۔ مگر گوبندی کو میں نے مار دیا۔ اس کے جسم کے ٹکڑے ٹکڑے کر کے میں نے اسے اناج کی کوٹھیوں سے بھرے کمرے میں دبا دیا اور پیپل کی چھاؤں تلے سے گوبندی کی ڈولی کبھی نہ گذری ہمارے آنگن میں سہاگ بھرے گیت کبھی نہ گونجے۔ ہمارے دالانوں میں مہندی کی خوشبو کبھی نہ اڑی۔ گوبندی کے بعد سے یہ حویلی ویران ہے۔ اس کے بڑے بڑے دالان ڈھولک کی تھاپ کو سننے کا برسوں انتظار کرتے رہے اور پھر بوڑھے ہو گئے۔

"اگر تیجے کو میری اس کمزوری کا یقین نہ ہوتا کہ میں اس سے جلتا ہوں تو شاید آج وہ بھی اپنی گھوڑی پر سوار ہو کر نیلی وصول اڑاتا ان چوڑی گلیوں اور بڑ کی لٹکتی داڑھیوں کے نیچے سے گزرا کرتا۔ مگر اسے میری اس کمزوری کا یقین تھا اور اسی لئے اپنی شکست کو روز روز اس کی آنکھوں میں پڑھنے کی بجائے میں نے اسے بھی مار دیا۔

"نہر کے پل کے قریب گھنے درختوں کی وہ رات کبھی نہ بھولے گی۔ جب اماوس اپنی ساری تاریکیوں سمیت گذر رہی

تھی اور تیجا ماہیا گاتا گھوڑی کو دلکی چلاتا بڑے ٹھاٹ سے گھر آ رہا تھا۔ وہ نشے میں دھت تھا۔ اس نے دوسرے گاؤں میں پیٹ بھر کر تاڑی پی تھی۔ اس کی آنکھوں میں ستارے ناچ رہے تھے۔ شاید اس رات گاؤں کے کسی موڑ پر کوئی سنتو اس کا انتظار کر رہی تھی۔ شاید اس گھڑی بھی کسی دالان میں نکل کر کسی گوبندی نے پانی پینے کے بہانے اس سے بات کرنی تھی مگر میں نے ان سب کو انتظار کرنے دیا۔ میں نے اس پر پیچھے سے وار نہیں کیا تھا۔ میں نے اسے للکارا تھا۔ میں نے اسے کہا تھا آج پچھلا بقایا ادا کر دو اور اس نے ہنس کر جواب دیا۔

"نرائن سنگھ واہ گرو کی قسم ساری زندگی میں تو نے آج ایک بات کام کی کی ہے۔ میں تو کب سے سوچ رہا ہوں۔ اگر تجھ سے حساب کتاب نہ ہو سکا تو کیا ہوگا اور اس نے اپنی لمبی کرپان نکالی تھی اور گھوڑی کو درخت کے ساتھ باندھ دیا تھا۔ پھر میں بھی اپنی گھوڑی سے نیچے اتر آیا اور ہم خاموش چپ چاپ لڑتے رہے۔ صرف کرپانوں کے ٹکرانے سے اندھیرے میں چنگاریاں اڑ رہی تھیں۔ تیجے کے بازو کی قوت کا احساس مجھے اس رات ہوا تھا۔ اپنی برتری اور غصے کا پتہ بھی مجھے اس رات ہی چلا تھا۔ اس کے ہانپنے کی آواز میرے کانوں میں فتح کے گیت سے بھی زیادہ سہانی ہو کر پڑتی تھی۔ مجھے معلوم تھا میں اپنی باقی ساری زندگی لڑ سکتا ہوں۔ میرے خون کی گرمی اور غصے کی آگ نے مجھے دیو بنا دیا تھا ورنہ تیجے کے سامنے جاتے تو لوگ کانپا کرتے تھے۔ اس نے کہا نرائن سنگھ موت یقینی ہے مگر میں تجھ سے رحم کی بھکشا نہیں مانگوں گا جو جی چاہے کر دو اور اس نے اپنی ساری طاقت صرف کر دی مگر میری کرپان کی کاٹ بڑی گہری تھی۔ تیجا گر گیا اور پھر تڑپ تڑپ کر ٹھنڈا ہو گیا۔ اس کی گھوڑی رسہ تڑا کر نہ جانے کب کی گھر بھاگ گئی تھی۔ مجھے اس رات کسی کا ڈر نہیں تھا۔ میں نے پہلے نہر سے جی بھر کر پانی پیا۔ پھر کرپان کو مَل مَل کر دھویا اور اس کے بعد اپنی گھوڑی کو کھول کر اس پر سوار ہو گیا۔ زندگی میں میرا کام ختم ہو چکا تھا۔

"جس رات میں نے تیجے کو مارا ہے۔ میری زندگی کے سارے دکھ سکھ ختم ہو گئے۔ میں بھی اسی رات وہیں مر گیا اور آج تیس سال پہلے کی بات ہے میرا بھوت حویلی کے دالانوں میں یوں ہی چکر لگایا کرتا ہے۔ مجھے کبھی کوئی یاد نہیں آتا پر گوبندی کے لئے میرا جی تڑپ اٹھتا ہے۔ اس کے بعد سے آج تک مجھے کسی نے دیر نہیں کہا۔ نہ جانے اس کا ننھا سا دل اس رات کس زور سے دھڑک رہا ہوگا۔ یہ راز میں نے تیس سال سینے میں چھپائے رکھے ہیں۔ پر آج ان کے بوجھ سے میرا دل پریشان ہو گیا تھا اور تیس سال میں پہلی بار حویلی کو چھوڑ کر نہر کے اس پل تک گیا تھا جہاں اماوس کی آخری رات ہم نے ایک دوسرے سے ٹکرانے میں اپنے اپنے حساب کتاب سمجھے تھے۔"

ہم سب خاموش تھے۔ نرائن چاچا بجھی ہوئی آگ کرید رہا تھا۔ شاید اسے گوبندی یاد آ رہی تھی۔ ●●

بلونت سنگھ

# پُوجا

ارونا کے پیٹ میں کینسر (سرطان) تھا اور اب وہ زندگی کی آخری گھڑیاں گن رہی تھی۔

رات بڑی حسین اور پرسکون تھی۔ آسمان پر بدر کامل قہقہہ زن تھا اور آس پاس دُور دُور تک ستارے رقصاں تھے ——— موت کے موقعہ پر فضا اتنی خوبصورت ہونی چاہیئے یا بھیانک؟

اب وہ بتیس سال کی تھی۔ اس کی شادی اکیس برس کی عمر میں بابو ہریش چندر سے ہوئی تھی جو بیوی سے آٹھ سال بڑے تھے، اور اس وقت ساڑھے گیارہ بجے، وہ اس کے سرہانے کے قریب بیٹھے تھے

گرمیوں کا موسم تھا لیکن راتیں خوشگوار تھیں، اس وقت وہ وسیع وعریض حویلی کی دوسری منزل پر بنی بارہ دری میں تھے۔ ایک طرف دو کمرے تھے جو ارونا کیلئے مخصوص تھے۔ کمروں کے آگے پچاس فٹ لمبی اور تیس فٹ چوڑی چھتی ہوئی جگہ تھی جس میں اونچی اونچی محرابوں والے بارہ در تھے۔ دائیں بائیں چھت بھی بہت وسیع تھی لیکن برسات کے موسم میں بارہ دری میں سونے کی سہولت ہوتی تھی۔ بابو جی نے یہ پرانی حویلی خریدی تھی۔ انھوں نے سوچا تھا کہ وہ حویلی کی مرمت کرالیں گے، اس کا کچھ حصہ گروا کر پھر سے بنوادیں گے اور پھر خالی زمین پر دونوں لڑکوں کو شادی کے بعد رہنے کیلئے چھوٹے چھوٹے بنگلے بنادیں گے۔

حویلی سے پرے لڑکوں کا اسکول تھا۔ کھیل کے میدان میں کچھ ورزش کا سامان بکھرا ہوا تھا سفید سفید لکیروں کا چونا ادھر اُدھر پھیلا ہوا تھا ——— اس میدان سے بھی پرے لاریوں کا اڈہ تھا ——— بابوجی کا ایک ہاتھ بیوی کے بالوں پر پھسل رہا تھا اور وہ سوچ رہے تھے کہ یہ سنسار بھی تو عجیب کھیل گھر ہے، یہاں لوگ اکثر کیسے کیسے بھیانک اور ظالمانہ کھیل کھیلا کرتے ہیں اور پھر یانی

کے بُلبلوں کی طرح معدوم ہو جاتے ہیں۔

معاً اُرونا نے اپنی مندی ہوئی آنکھیں کھول کر شوہر کی طرف دیکھا "بس آج کی رات ہے"

بابو ہریش چندر نے چونک کر بیوی کی طرف دیکھا۔ یہ بات ان کے دل میں تیر کی طرح تراز و ہو گئی۔ یہ درست تھا کہ رات کے بارہ ایک بجے تک وہ اپنے گھر کی چار دیواری میں نہیں پائے جاتے تھے۔ لیکن اس کا یہ مطلب تو نہیں تھا کہ ـــــ شاید وہ کھوئے ہوئے دکھائی دے رہے تھے۔

"نہیں ارونا! میں کچھ اور ہی سوچ رہا تھا"

ارونا جانتی تھی کہ وہ راتوں کو کہاں رہتے تھے لیکن وہ یہ نہیں جانتی تھی کہ وہ کیوں باہر رہتے تھے؟ نہ کبھی اس نے شکایت کی اور نہ اس کا سبب جاننے کی کوشش کی۔ آج بھی اس کے لہجہ میں شکایت نہیں تھی، بلکہ یوں لگتا تھا جیسے شوہر کو دلاسہ دے رہی ہو کہ آج کی رات کے بعد.....

وہ حسین نہیں دل کش تھی سب سے زیادہ دلکش اس کی آنکھیں تھیں۔ شاید اس سے بھی دل کش اس کا گھریلو پن تھا۔ ہریش جی نے دوسروں کے گھروں کے جھگڑے سنے تھے لیکن ان کے اپنے گھر میں ٹرا و بال کبھی نہیں ہوا۔ اب مرنے والی کے اوصاف نظر آنے لگے تھے۔ اس کے چار بچے تھے۔ دو لڑکے دو لڑکیاں۔ ان کی بہت اچھی دیکھ بھال کی تھی لیکن ـــــ بات ان کے مونہہ تک پہنچ کر رہ گئی۔ کیا وہ ارونا سے ایک سوال کریں؟ لیکن جس بات کا انھیں یقین تھا اسے پوچھنے کا کیا فائدہ؟ ـــــ پھر بھی یہ ان کی آخری ملاقات تھی۔ اپنے من کا بوجھ ہلکا کر لینے میں کیا ہرج تھا۔ ارونا نے کبھی کوئی ایسی حرکت نہیں کی تھی جس سے ان کے دل میں میل رہ جائے..... تو پھر یہ شکایت بھی کیوں رہ جائے......

انھوں نے بیوی کے زرد چہرے کو نرم نظر سے دیکھتے ہوئے پوچھا "اب درد تو نہیں ہو رہا؟"

ڈاکٹروں نے ایک برس پہلے بتا دیا تھا کہ سرطان کا درد بہت ہی شدید ہوتا ہے اور یہ بھی کہ ان کی بیوی کی جان بچ نہیں سکتی۔ آپریشن بھی پوری طرح کامیاب نہیں ہوا تھا۔ بے رنگ اور بے رس ہونٹوں سے مسکراہٹ پھوٹ کر ارونا کے دبلے چہرے پر پھیل گئی "نہیں اس وقت

درد بالکل نہیں ہے ——— آپ کو معلوم نہیں کہ جب موت بہت قریب آجاتی ہے تو جاہے جیسا بھی مرض ہو دور ہو جاتا ہے..... میرا مطلب ہے کہ درد بالکل نہیں ہوتا ——— "

چونکہ بابو ہریش کو بہت پہلے سے علم ہو چکا تھا کہ ارونا اس مرض سے جاں بر نہیں ہو سکے گی، انھوں نے ذہنی طور پر اپنے آپ کو اس عظیم سانحہ کے لئے تیار کر لیا تھا ——— انھوں نے اپنے گرم ہاتھوں میں بیوی کا ٹھنڈا ہاتھ لیتے ہوئے پوچھا۔" ارونا! کیا یہ ٹھیک ہے کہ تم محبت کسی اور سے کرتی تھیں، لیکن تمہاری شادی مجھ سے ہو گئی؟...... میں نے آج تک تم سے کچھ نہیں کہا لیکن آج..... "

وہ جانتے تھے کہ ارونا جھوٹ موٹ کہہ دے گی کہ یہ غلط ہے۔ اس جھوٹ کو تسلیم نہ کرنے کے باوجود ان کے دل کو ایک گونا تسکین حاصل ہو جائے گی۔ ارونا جھوٹ بولتی نہیں تھی لیکن اس معاملے میں ———

"یہ ٹھیک ہے۔"

یہ سن کر ہریش بابو کے ہاتھوں کی گرفت سخت ہوگئی۔ وہ جانتے تھے کہ ارونا سچ بول رہی تھی لیکن ان کے دل نے رو کر کہا کہ ارونا نے سچ کیوں بولا کم از کم جاتے جاتے تو ———

ارونا کا جواب اور جواب دینے کا انداز اتنا قطعی تھا کہ ہریش بابو کو یوں محسوس ہوا جیسے وہ لڑکھڑا کر اوندھے مونہہ گر پڑے ہوں ——— یہ وحشت کیوں؟ وہ اچھی طرح جانتے تھے کہ ارونا کبھی جھوٹ نہیں بولتی تھی۔ اگر وہ سچ سننے کو تیار نہیں تھے تو حقیقت سے واقف ہوتے ہوئے بھی یہ سوال کرنے کی ضرورت ہی کیا تھی؟

آگے بولنے سے وہ ڈر رہے تھے۔ انھیں خوف اس بات کا تھا کہ نہ جانے ان کی آواز اور لہجہ کیسا ہو لیکن پھر بھی انھوں نے سلسلۂ کلام جاری رکھا۔" تمھاری مرضی کے خلاف؟"

"نہیں۔"

نہیں؟ ——— ہریش بابو نے سوچا کہ اب کے ارونا غالباً انھیں بیوقوف بنانے کی سوچ رہی ہے۔

اردنا نے اعتراف کرتے ہوئے کہنا شروع کیا۔ "جب مجھے معلوم ہوا کہ میرا رشتہ آپ سے طے ہونے والا ہے تو میں نے ایک سہیلی کے ذریعہ سے اپنی ماں کو اپنے ارادے سے مطلع کر دیا۔ ماں نے پتاجی کو بتا دیا۔"

"تم 'اسے' کب سے جانتی تھیں؟"

"دو ڈھائی سال سے۔ وہ بڑے بھائی کے ساتھ ہمارے گھر آتا تھا۔ ہمارے گھر میں بچوں کو کافی آزادی ضرور حاصل تھی لیکن اتنی نہیں کہ لڑکیاں گھر سے باہر جاکر دوستوں سے مل سکیں۔ اس لئے ہمارے تعلقات گھر کی چار دیواری تک محدود رہے ــــ تو..... جب پتاجی کو میرے ارادے کا علم ہوا تو وہ ایک روز دن ڈھلے مجھے اپنے کمرے میں لے گئے، اور دروازہ اندر سے بند کر لیا۔ وہ ہمیشہ یونہی کیا کرتے ہیں۔ خواہ لڑکے کو خواہ لڑکی کو جب کبھی کوئی اہم بات سمجھانی ہوتی تھی تو اسے الگ تھلگ اپنے کمرے میں لے جاکر سمجھاتے۔ میں نے انھیں برسرِ عام بچوں پر چلّاتے کبھی نہیں دیکھا...... میں سمجھ گئی کہ وہ مجھ سے کس موضوع پر بات کرنے والے ہیں لیکن میں نے بھی پکّا ارادہ کر رکھا تھا کہ ثابت قدم رہوں گی....."

ہریش بابو نے بطورِ خاص بیوی کی طرف دیکھا۔ "پکّا ارادہ کر رکھا تھا؟"

"جی ــــ تو جب ہم کمرے میں تنہا کھڑے تھے تو انھوں نے دھیمے لہجے میں کہا۔ 'بیٹھو اردنا' میں بیٹھ گئی۔ وہ دونوں ہاتھ پیٹھ پر باندھے اِدھر اُدھر ٹہلنے لگے۔ آخر بولے "بیٹی تم جانتی ہو کہ میں تمھارا رشتہ طے کرنے والا ہوں۔"

"جی۔"

"لیکن تمھیں یہ رشتہ پسند نہیں۔"

"یہ بات نہیں، کیونکہ اس کا تو سوال ہی پیدا نہیں ہوتا۔"

"اس لئے کہ تم کسی اور سے شادی کرنا چاہتی ہو۔"

"جی۔"

"راکیش سے۔"

"جی۔"

"ہماری گفتگو یہاں تک پہنچی تو پتاجی پھر چپ چاپ ٹہلنے لگے —— پتاجی سے اس موضوع پر بات چیت کرنا میرے لئے آسان نہیں تھا۔ میرا کلیجہ دھک دھک کر رہا تھا اور بدن کانپ رہا تھا میری جھکی ہوئی آنکھیں گود میں رکھے ہوئے ہاتھ پہ گڑی ہوئی تھیں —— انھوں نے پھر سلسلۂ کلام جاری کیا۔ اگر میں اس کا سبب پوچھوں تو غالباً یہی کہوگی کہ تم محبت کی وجہ سے یہ قدم اٹھا رہی ہو۔"

"جی۔"

"میں سمجھتا ہوں کہ تم دونوں کے تعلقات سرسری ملاقاتوں تک محدود رہے ہیں۔"

"جی۔"

"اس کے علاوہ تم دونوں......"

"جی ہمارے تعلقات بالکل پوتر رہے ہیں۔"

"شائد عہد و پیمان ہوئے ہوں گے۔"

"جی نہیں —— لیکن میرا یہی ارادہ ہے اور مجھے یقین ہے کہ وہ بھی یہی چاہتے ہیں۔"

اس پر پتاجی پھر کچھ دیر چپ رہے تب بولے۔" ارونا میں سمجھتا ہوں کہ راکیش کے بارے میں تمھاری معلومات بہت کم ہیں۔ سب سے پہلی بات تو تمھیں یہ جاننی اور سمجھنی چاہئے کہ عورت کے لئے شادی کی بنیاد محبت نہیں.... پوجا ہونی چاہئے۔ آج جو شخص عورت یا مرد ہمیں پیارا لگتا ہے۔ کل کو بُرا بھی لگ سکتا ہے لیکن پوجا کی بھاونا بہت گہری ہوتی ہے۔ پوجا سے میری مراد یہ نہیں کہ عورت ہر روز مرد کے پیروں پر سر رکھ دیا کرے۔ پوجا کا مطلب ہے گہرا احترام، یہ احترام مرد کے دل میں بھی اپنی عورت کے لئے ہونا چاہئے...... یہ نہ سمجھنا کہ میں پرانے خیالات کا حامی ہوں۔ لیکن میری زندگی کا یہی نچوڑ ہے۔ شادی زندگی بھر کا ساتھ ہے جسے پورے طور سے نبھانا ہر کسی کے بس کی بات نہیں ہے۔ راکیش کے بارے میں جو نتیجہ میں نے نکالا ہے وہ یہ ہے کہ وہ کسی لڑکی پر فریفتہ ہو سکتا ہے، اس سے محبت کر سکتا ہے لیکن اس کا احترام نہیں کر سکتا اور زندگی کی گاڑی چلانے کے لئے جس سنجیدگی اور جس احساس ذمہ داری کی ضرورت ہے وہ بھی اس میں موجود نہیں ہے۔ اس لئے میری خواہش یہ ہے کہ ایک بار پھر تم اپنے فیصلے پر غور کر لو اس کے بعد اگر تم یہی محسوس کرو کہ راکیش

کو ہی جیون ساتھی بناؤ گی تو مجھے کوئی اعتراض نہیں ہوگا ــــــ میں صرف اتنا ہی کہنا چاہتا ہوں کہ میرا چنا ہوا لڑکا راکیش کی طرح ہیرو تو نہیں دکھائی دیتا لیکن وہ صدق دلی سے تمھارا احترام کریگا اور زندگی کی گاڑی کو بحسن وخوبی چلانے کی اہلیت رکھتا ہے.... اب اس مسئلہ میں سارے پہلوؤں پر غور کر کے فیصلہ کرنا تمھارا کام ہے"

"اتنا کہہ کر پتاجی کمرے سے باہر نکل گئے"

اروناؔ نے یہ سب باتیں اٹک اٹک کر رک رک اور ہانپ ہانپ کر کہیں... اور پھر دونوں ہاتھ شوہر کے ہاتھوں میں دیتے ہوئے بولی۔ "میں نے جو فیصلہ کیا وہ آپ کے سامنے ہے"

پیڑوں کی پتیاں تالیاں بجا رہی تھیں۔ اروناؔ کے پپوٹے جھک گئے۔ اس کے ہاتھوں کی انگلیاں ڈھیلی پڑ گئیں۔ شائد اسے نیند آرہی تھی۔ ہریش بابو نے اس کے گھنے بالوں کو چند لمحوں تک تھپتھپایا اور پھر اٹھ کھڑے ہوئے۔ دھیرے دھیرے چلتے ہوئے وہ اروناؔ کے کمرے میں جا گھسے وہ اس کمرے میں شاید ہی کبھی گئے ہوں اور اگر گئے بھی تو انھوں نے کمرے کا جائزہ کبھی نہیں لیا ــــ آج وہ اسے نئی نظر سے دیکھ رہے تھے۔ وہاں عام گھریلو سامان رکھا تھا۔ کرشن جی کی مورتی کے اوپر دیوار پر ان کا بڑا سا فوٹو چوکھٹے میں جڑا ٹنگا تھا۔ اس پر مرجھائے ہوئے پھولوں کا ہار اب بھی لہرا رہا تھا سست گامی سے قدم اٹھاتے ہوئے انھوں نے ایک بڑے سے چوبی صندوق کا ڈھکن اٹھایا تو وہ سوکھے ہوئے ہاروں سے ٹھسا ٹھس بھرا ہوا تھا..... شائد ان میں وہ ہار بھی دبا پڑا تھا جو اروناؔ نے سسرال میں پہنچ کر پہلی بار تصویر پر لٹکایا ہوگا ــــــ

کیا سچ مچ اروناؔ زندگی بھر ان کی پوجا کرتی رہی تھی؟ کیا وہ محض غلط فہمی کا شکار ہو کر زیادہ تر راتیں بازاری باہوں میں گزارتے رہے تھے؟ ــــ چلتے چلتے وہ اروناؔ کے پلنگ کے قریب پہنچے۔ ایک بار پھر ان کے سامنے اس کی آواز سننے کے لئے بیقرار ہو اٹھے۔ انھوں نے دھیرے سے کہا "اروناؔ!"

کوئی جواب نہیں ملا تو وہ سمجھ گئے کہ اس کا سبب نیند نہیں تھا...... ایک ستون سے ٹیک لگا کر وہ کھوئی کھوئی نظروں سے چاندنی کی مردنی کا جائزہ لینے لگے۔ ●●

سہیل عظیم آبادی

# سادھو اور بیسوا

مایا جب اپنی ساس اور نندوں کے ساتھ شانتی آشرم پہنچی تو چند عورتیں اور بھی آچکی تھیں اور سوامی چیتن آنند مہاراج پرارتھنا کے لئے آچکے تھے اور اونچے سے چبوترے پر بیٹھے تھے۔ بس انتظار تھا کہ کچھ دیر میں وقت ہو جائے تو اپنا بھجن شروع کریں۔ پہلے اس کی ساس کملا دیوی نے سوامی مہاراج کے چرن چھوئے اور پرنام کیا۔ اور مہاراج نے ہر ایک کے سر پر ہاتھ رکھ کر اسیس دیا۔ سب سے اخیر میں مایا ان کے چرن چھو کر پرنام کرنے بڑھی مگر اس نے جیسے ہی چرن چھونے کو اپنے دونوں ہاتھ بڑھائے، مہاراج نے اپنے دونوں پاؤں سمیٹ لئے اور اس کا سر چھوئے بغیر اشاروں اشاروں میں اسیس دیا اور کملا دیوی سے مسکرا کر بولے۔

"دیوی بہو تو سچ مچ سندر ہے۔"

پھر مایا سے بولے۔ "اب تم ۔۔۔۔۔"

سوامی جی مہاراج چپ ہو گئے۔ مایا نے سر اٹھا کر ایک نظر سوامی جی کو دیکھا۔ ان کا کھلا ہوا چہرہ مرجھایا ہوا تھا اور ہونٹ تھرتھرا کر رہ گئے تھے۔ سوامی جی کچھ اور کہنا چاہتے تھے۔ مگر کہہ نہیں سکے۔ مایا کے دل پر چوٹ لگی۔ وہ اپنے دل میں بڑی شردھا اور عقیدت لے کر آئی تھی۔ اس نے سن رکھا تھا کہ شانتی آشرم میں پہنچ کر مہاراج کے درشن کر کے، ان کے پرنچن سن کر بڑی شانتی ملتی ہے۔ مگر وہاں پہنچ کر اور مہاراج کا سلوک دیکھ کر اسے ایسا محسوس ہوا کہ [illegible] کے دل کی شانتی مٹ گئی۔ مہاراج نے کچھ نہ کہہ کر بھی بہت کچھ کہہ دیا تھا۔ "اب تم ۔۔۔!" [illegible] بعد مایا نے خود ہی جملہ پورا کر لیا۔ بلکہ کئی جملے بنائے۔ آخر مہاراج یہی کہہ سکتے تھے۔ "اس گھر کی لاج [illegible] نا۔ شریف عورتوں کی زندگی

گزارنا"، اور جانے کیا کیا۔ مہاراج کیا کہنا چاہتے تھے یہ سمجھنے میں مایا کو ذرا بھی دیر نہیں ہوئی۔ وہ سینکڑوں بار ایسے جملے گھر پر اور ڈراموں میں خود بول چکی تھی کہ پورے جملے کے دو لفظ وہ بولے اور سننے والا خود ہی جملہ پورا کر کے سمجھ لے۔ سوامی چیتن آنند مہاراج نے بھی یونہی کہا تھا۔ مایا نے خود ہی جملہ پورا کر لیا اور ان کہے جملے کا ایک ایک لفظ تیر کی طرح اس کے دل میں اتر گیا۔ اس نے آنے سے پہلے سوچا تھا سوامی جی کے درشن کرے گی۔ ان کے چرن چھو کر پرنام کرے گی۔ آشیس لے گی۔ ان کے پر بچن سنے گی اور ان کی پرارتھنا میں شریک ہو گی۔ اور اپنے دل میں شانتی بھر لائے گی۔ مگر سوامی جی کی بات نے وہ تھوڑی بہت شانتی بھی اس کے دل سے چھین لی، جو چند مہینوں میں اس نے حاصل کی تھی۔ اور سب کے سامنے منہ پر طمانچہ مار کر یاد دلا دیا کہ وہ کون تھی۔ اور اگر وہ اپنے آپ کو بھول چکی تھی تو یہ اس کی بے وقوفی تھی۔ اور عقل کی بات یہ ہے کہ وہ اپنے آپ کو یاد رکھے۔ پھر بھی اس نے ضبط کیا اور سوچا کہ آ گئی ہے تو پر بچن سن لے اور پرارتھنا کر لے۔ مگر اسے ایسا محسوس ہوا کہ شانتی آشرم میں جمع ہونے والی ساری آنکھیں اسے دیکھ رہی ہیں اور سارے ہونٹ ہل رہے ہیں۔ اور اگر وہ شانتی آشرم سے فوراً باہر نہیں نکل جائے گی تو اس کا پھیپھڑہ پھٹ جائے گا اور اسی جگہ اس کا دم نکل جائے گا۔ مایا نے جھک کر ساس کے کان میں کچھ کہا اور آشرم سے باہر نکل گئی۔

گھر پہنچی تو مایا نڈھال مسہری پر گر پڑی اور آنکھوں سے آنسو ابل پڑے۔ سوامی چیتن آنند بڑے سنیاسی تھے۔ سارے شہر میں ان کا نام تھا۔ بڑے سے بڑا آدمی ان کے درشن ہی کر کے سدھر جاتا تھا۔ بہت سے برباد لوگوں کی زندگی انھوں نے سدھار دی تھی۔ ان کی باتوں میں جادو تھا۔ یہ ممکن ہی نہ تھا کہ کوئی ان کی بات سن لے اور اثر نہ پڑے۔ لوگ کچلی ہوئی روح لے کر ان کے پاس جاتے تھے اور نئی زندگی لے کر واپس آتے تھے۔

مگر مایا کو ایسا معلوم ہوا کہ سوامی مہاراج نے اس کی ہنستی کھیلتی ہوئی روح کو پکڑ کر کچل دیا۔ اور اسی جہنم میں پھینک دیا جس میں چھ مہینے پہلے تک جل رہی تھی۔ وہ بلبلا اٹھی اور اسے اپنی پرانی زندگی کی یاد آنے لگی، جس کو اس نے بھلا دیا تھا، اس کے پتی نے بھلا دیا تھا، ساس اور نندوں نے بھلا دیا تھا مگر سوامی جی نے نہیں بھلایا تھا۔ حالانکہ سوامی جی کو اس کی اگلی پچھلی زندگی سے کوئی سروکار نہ تھا۔

اس سے ان کو کیا غرض تھی کہ وہ پہلے کون تھی اور اب کون ہے! سوامی جی کو تو صرف یہ سوچنا چاہیے کہ ان کا کل کا آنے والا دن کیا ہوگا۔ اس نے تو یہ ثابت کر دیا تھا کہ آدمی اچھی زندگی گزارنا چاہے تو بگڑی ہوئی زندگی بھی سدھر سکتی ہے لیکن سوامی جی کے دماغ سے یہ بات اب تک نہیں نکلی تھی کہ پہلے وہ کیا تھی۔ چھ مہینے پہلے تک وہ بیسوا تھی۔ جو ہر رات کسی نہ کسی مرد کے ہاتھ بک جاتی تھی۔ لیکن اس نے کوشش کر کے اپنی زندگی سدھاری تھی اور اب وہ کسی دوسری عورت کی طرح شریف عورت تھی۔

یکایک اس کے خیالوں کا دھارا بدل گیا اور وہ سوچنے لگی تپسیا کس نے کی۔ سوامی جی مہاراج نے یا اس نے، اور اس تپسیا سے تپ کر مکتی کس کو ملی اسے یا سوامی جی کو! اس نے محسوس کیا کہ مکتی تو اسے ملی ہے۔ مہاراج تو اب تک انھیں بندھنوں میں بندھے ہوئے ہیں، جن سے مکتی پانے کے لئے انھوں نے آشرم اور بہت سے دوسرے جال بن لئے ہیں۔ جن سے انھیں کبھی چھٹکارا نہیں ملے گا۔ وہ اسی آشرم، درشن، پرنچن اور پرارتھنا کے چکر میں رہ جائیں گے۔ مگر ان کی روح کو وہ طاقت کبھی حاصل نہیں ہوگی جو کمزور اور تھکی ہوئی روح کو سہارا دے سکے۔

اسے اپنی پچھلی زندگی یاد آنے لگی۔ گزری ہوئی زندگی کا ایک ایک واقعہ یاد آتا گیا۔ جب اس نے ہوش سنبھالا تو اسے کلکتہ لاکر بیچ دیا گیا اور وہ شہر کے ایک بدنام محلّے کی بند چھوٹی سی کوٹھری میں رہنے لگی۔ اور اس کی بوڑھی مائی اسے پالنے لگی۔ ماں باپ کے گھر کی زندگی کچھ اور تھی اور اب کچھ اور! دونوں میں بڑا فرق تھا۔ مگر اس نے کبھی کوئی تکلیف محسوس نہیں کی۔ لیکن بوڑھی مائی کبھی کبھی اسے بری طرح ڈانٹتی تھی اور کبھی کبھی بوڑھی مائی اس کے بارے میں دوسری عورتوں سے باتیں کرتی تھی اور اسے اندازہ ہوتا تھا کہ بوڑھی مائی اسے اپنے بڑھاپے کا سہارا بنا رہی تھی اور جیسے جیسے وہ بڑی ہوتی جاتی تھی، مائی کی خوشی بھی زیادہ ہوتی جاتی تھی۔ لیکن خود اُسے یہ زندگی پسند نہیں تھی وہ دل ہی دل میں کڑھتی تھی لیکن کچھ کر بھی نہیں سکتی تھی۔ کبھی کبھی راتوں کو منہ چھپا کر خوب روتی تھی۔ اور ایک دن اس کے حسن اور اس کی جوانی کے چرچے ہونے لگے اور بوڑھی مائی بھی اسے اکیلی چھوڑ کر اس دنیا سے رخصت ہوگئی اور اس کی زندگی عجیب ڈھنگ سے گزرنے لگی۔ ویسی ہی جیسی اس محلّے کی دوسری عورتوں کی تھی۔ پسند نہ کرنے پر اسے ہر روز آنے والوں کے انتظار میں بیٹھنا

پڑتا تھا۔

ایک دن آخر اس کی کوٹھری میں ایک ادھیڑ عمر کا آدمی آگیا۔ وہ روپ محل تھیٹر کا مالک تھا اور اسے بہت سی لڑکیوں کی تلاش تھی۔ اس کے ساتھ اور آدمی بھی تھے اور اسے سیٹھ کہتے تھے۔ اس نے مایا کو تھیٹر میں کام کرنے پر راضی کرلیا۔ مایا راضی بھی ہوگئی اور کام بھی کرنے لگی۔ لیکن مایا کو معلوم ہوا کہ سیٹھ نام کا سیٹھ تھا۔ اس کی تھیلی خالی تھی اور سارے کام کرنے والوں کو زندہ رہنے کے لئے تھوڑے تھوڑے پیسے دیئے جاتے تھے۔ اس سے زیادہ ممکن بھی نہیں تھا۔ لیکن مایا کو ایک فائدہ ضرور ہوا اور وہ یہ کہ سارے شہر میں مشہور ہوگئی اور لوگ اسے ڈھونڈ کر آنے لگے اور اس کی زندگی پہلے کی نسبت زیادہ آرام اور اطمینان سے کٹنے لگی۔ مگر اس کی روح کی تڑپ بڑھتی جا رہی تھی۔ اس کا دل ایک چھوٹے سے گھر اور اطمینان کی زندگی کے لئے بے چین رہتا تھا۔ جیسی زندگی اس نے گاؤں کے لوگوں کی دیکھی تھی۔ مگر وہ زندگی اس سے بہت دور تھی۔ ہر روز اس کے گھر پر محبت کرنے والے آیا کرتے تھے۔ مگر محبت اس سے بہت دور تھی۔

اچانک ایک رات جیسے گھنگھور بادل سے چاند نکل آئے، اس کے گھر موہن آگیا۔ بڑی لمبی موٹر کار میں بیٹھ کر اور بہت اچھے کپڑے پہنے ہوئے اور آتے ہی بولا۔

"ارے تم یہاں کیچڑ میں کنول؟"

اور مایا اس کو تکنے لگی تھی۔ اب تک نہ جانے کتنے اس گھر میں آئے تھے اور نہ جانے کیسی کیسی باتیں کر گئے تھے۔ لیکن کسی نے اسے کیچڑ میں کنول نہیں کہا تھا۔ موہن نے دوسروں کی طرح اس سے کاروباری باتیں بھی نہیں کیں۔ بلکہ جتنی دیر رہا ان ڈراموں کی تعریف کرتا رہا جن میں اس نے حصہ لیا تھا اور چاروں طرف دیکھ کر منہ بناتے ہوئے بولا۔

"کیا کروگی مایا دیوی؟ یہ ہمارا دیش ہے اور یہاں کلاکاروں کی عزت" اور مایا کو معلوم ہوا تھا کہ موہن نے اس کے دل کی بات کہہ دی اور مایا نے محسوس کیا تھا کہ موہن جو کچھ بول رہا ہے وہ آواز کہیں دور سے آرہی ہے۔ اور کچھ دیر کے بعد ہی موہن نے آہستہ سے سو روپے کا نوٹ اس کی طرف بڑھا دیا اور چپ چاپ اٹھ کر چلا گیا۔ اسی رات مایا نے زندگی میں پہلی بار سو روپے

اپنے ہاتھ میں دیکھے تھے۔ اور موہن کے چلے جانے کے بعد وہ کچھ نہیں سمجھ سکی تھی کہ آخر موہن کیوں آیا تھا اور کیا چاہتا ہے۔ اور بہت سوچنے پر بس اس نتیجے پر پہنچ سکی تھی کہ موہن نے شراب پی رکھی تھی اور وہ نشے میں تھا۔ مگر نشے میں ہونے کی کوئی بات اس نے نہیں کی تھی۔ وہ بالکل ہوش میں تھا اور اس نے جو بھی باتیں کی تھیں، ہوش کی تھیں۔ اس رات وہ کچھ بھی نہیں کر سکی۔ سویرے ہی دروازہ بند کر کے بستر پر لیٹ رہی اور اس خیال سے کھیلتی رہی کہ موہن اگلی رات پھر ضرور آئے گا۔ اس کے دل میں موہن کے لئے ہمدردی پیدا ہو گئی۔ یہ نوجوان آخر پیتا کیوں ہے؟

دوسری رات موہن پھر آیا۔ اس رات اس نے کچھ زیادہ پی رکھی تھی۔ اور اس کے پاؤں لڑکھڑا رہے تھے۔ آتے ہی اس نے کہا۔

"مایا! میں چاہتا ہوں کہ تم میری ہو جاؤ۔"

اور وہ اس کا منہ تکنے لگی تھی اور موہن نے ایک ایک لفظ پر زور دے کر کہا تھا۔ "میں چاہتا ہوں کہ تم میری ہو جاؤ۔ میں چاہتا ہوں کہ تم مجھ سے بیاہ کر لو۔"

اور اس کا دل اچھلنے لگا تھا کہ کیا وہ نشہ میں بول رہا ہے یا ہوش میں۔ اور موہن نے اس کے دل کا حال پڑھ لیا تھا اور بولا تھا۔

"مایا! میں نشے میں نہیں ہوں۔ ہر بات سوچنے اور سمجھنے کے بعد کر رہا ہوں جواب چاہتا ہوں؟"

مایا نے کہا تھا۔

"ایک شرط پر۔"

اور موہن نے جیسے اچھل کر کہا تھا۔ "ہر شرط منظور۔ تم کو اپنا بنانے کے لئے ہر شرط منظور کر سکتا ہوں۔"

اور اس نے کہا تھا۔

"پینا چھوڑ دو۔"

اور موہن نے کہا تھا۔

"یہ بھی منظور ہے" اور وہ اس کا منہ تکنے لگی تھی اور موہن نے اس سے کہا تھا۔
"تم میری بن جاؤ گی تو مجھے دنیا میں کسی چیز کی ضرورت نہیں رہے گی"۔

اور موہن نے اسی وقت ساتھ چلنے کو کہا تھا۔ مگر وہ اس وقت اس کے ساتھ نہیں جا سکتی تھی۔ اسے بہتوں کا قرض ادا کرنا تھا۔ موہن نے اسی وقت دو ہزار نکال کر دیئے تھے کہ قرض ادا کر دے اور دوسرے دن سے ہی دوسری زندگی گزارنے پر تیار ہو جائے۔ اور دوسرے دن سے اس کی نئی زندگی شروع ہو گئی تھی۔ جس میں چھ مہینے تک جوار بھاٹا اور چڑھاؤ اتار آ رہا تھا۔ اور کبھی کبھی ایسا معلوم ہوتا تھا کہ پہلے جو اس نے خواب دیکھا تھا وہ کبھی پورا نہیں ہو گا اور اس کی زندگی الجھ کر رہ جائے گی۔ موہن کے باپ نے اس کو بہو بنا کر گھر میں رکھنے سے انکار کر دیا تھا اور موہن نے اس کے بغیر گھر میں رہنے سے انکار کر دیا تھا۔ اس کی اپنی کوئی آمدنی بھی نہیں تھی۔ ساری دولت باپ کی تھی۔ اور باپ ایسی بہو کو گھر میں لا کر برادری میں ناک کٹوانے کے لئے بالکل تیار نہیں تھا۔ موہن نے معمولی سی نوکری کر لی اور ہر قسم کی مصیبت برداشت کرنے کو تیار تھا۔ اس بیچ کھیر میں بہتوں نے اس کو بہکایا اور لالچ دیا۔ لیکن وہ پہاڑ کی طرح اپنے ارادوں پر قائم رہی۔ کبھی اس کے پاؤں نہیں لڑکھڑائے۔ وہ جس گندگی سے نکل کر آئی تھی وہاں پر جانے کے لئے تیار نہیں تھی اور موہن کو کسی قیمت پر چھوڑنے کے لئے تیار نہیں تھی جو اس کے لئے آسمان سے گر کر سب سے نیچی سطح پر آ گیا تھا۔

اور صرف دو دن پہلے اس کی زندگی پھر بدل گئی تھی۔ موہن کے باپ نے تھک کر اسے اجازت دے دی تھی اور وہ اس عالیشان مکان میں دولت مند آدمی کی بہو بن کر آ گئی تھی۔ اور چاہے کسی کے دل میں کچھ ہو۔ مگر سب نے اس کے ساتھ بہت اچھا سلوک کیا تھا۔ ساس اور نندوں نے کبھی کوئی ایسی بات نہیں کی تھی جو اسے بری لگے یا اس کا دل چھوٹا ہو اور اس نے بھی بتانے کی کوشش کی تھی کہ موہن کیچڑ سے کنول نکال لایا ہے اور موہن کی ماں جب آشرم جانے لگی تو ساتھ لیتی گئی۔ لیکن سوامی جی مہاراج نے ایسی بات کہہ دی کہ اس کا دل بیٹھ گیا۔

ساری باتیں مایا کے دماغ میں آ گئیں۔ تصویروں کی طرح اور وہ رونے لگی۔ اور سوچنے لگی۔ آیا آدمی کے کئے ہوئے پاپ نہیں دھل سکتے۔ اگر ایسی بات ہے تو پھر۔ پھر۔ کیا وہ زندگی

کو اس طرح بدل کر بھی بیسوا ہی ہے۔ کیا وہ جب تک زندہ رہے بیسوا ہی رہے گی؟
یکایک کمرے میں کسی کے پاؤں کی چاپ سنائی دی۔ اس نے دیکھنا چاہا لیکن نہ اٹھ سکی۔ یوں سمجھ گئی کہ اس کمرے میں موہن کے سوا کوئی دوسرا نہیں ہو سکتا۔ وہ جلدی جلدی آنسو پینے لگی کہ اس کے کان میں آواز آئی۔

"تم آشرم نہیں گئیں۔ سوامی جی مہاراج کے درشن کو؟"

مایا اٹھ کر کھڑی ہو گئی۔ اس کا چہرہ آنسوؤں سے بھیگا ہوا تھا۔ موہن نے گھبرا کر پوچھا۔

"تم رو رہی ہو کیا؟"

مایا نے اپنا سر موہن کے قدموں پر رکھ دیا اور بولی۔

"میں کہیں نہیں جاؤں گی۔ سب سے بڑے سنیاسی اور مہاتما تم ہو۔ میرے سوامی۔ تم نے مجھے نرک سے نکال کر یہاں بٹھایا ہے۔ مجھے کسی دوسرے مہاتما کی ضرورت نہیں۔"

واجدہ تبسم

# اے رُودِ مُوسیٰ!

تم میری باتیں غور سے سُن تو رہے ہو نا ——— ؟

سترہ سال کی عمر میں، میں خوبصورتی کا مکمل نمونہ تھی ——— میرا جسم متناسب تھا، قد لمبا لمبا، ہاتھ پاؤں صندلیں، آنکھیں شراب کے پیالے ——— رنگت ایسی جیسے کسی نے میدہ گلابی پانی سے گوندھ کر رکھ دیا ہو ——— تم اگر اسے خودستائی نہ کہو تو میں یہ کہنے کی جرأت کروں کہ میں نے دنیا میں خود سے زیادہ حسین شکل کوئی نہ دیکھی ——— اور میرے اس حُسن کا مول بھی بہت اُونچا تھا۔

میری منگنی شہر کے ایک بہت بڑے رئیس کے ولایت پلٹ لڑکے سے ہو چکی تھی اور اسی لئے بھائی میاں مجھے بڑی سرگرمی سے چھری کانٹے سے کھانا کھانا سکھا رہے تھے ——— کبھی کبھی میں کانٹا زبان میں چبھا لیتی ——— یا چھری اس بے دردی سے ڈبل روٹی پر چلاتی کہ میری اُنگلی کٹ جاتی ——— اور نتیجے میں بھائی جان میرے سر پر ایک آدھ دھول جڑ دیتے ——— انھوں نے ہزار بار بڑے پیار سے سمجھایا تھا کہ کانٹے میں اٹکے رُوٹی یا گوشت کے ٹکڑے کر، دانتوں کی مدد سے بڑی آہستگی سے زبان پر اُتار لینا چاہیئے، مگر میں اکثر کانٹا اس انداز سے مُنہ میں رکھتی کہ زبان میں چُبھ چُبھ جاتا ——— مگر کانٹے کی یہ چبھن بھی بھلی لگتی ——— یہ سب کچھ میں اپنی نئی زندگی میں داخل ہونے کے لئے ہی تو سیکھ رہی تھی نا ——— ؟؟

جب بھائی میاں مجھے کھانا کھانا سکھا رہے ہوتے، دالان میں امّاں بیٹھی خشمگیں نگاہوں سے مجھے گھورے جاتیں ——— جس گھرانے میں میری بات لگی ہوئی تھی، وہ گھرانا بڑا فارورڈ

تھا ـــــ وہاں کے سارے طور طریقے بالکل انگریزوں کے سے تھے، اماں ڈرتی تھیں کہ میں نے اپنی نادانی کی وجہ سے اگر کوئی الٹ پلٹ بات کر دی تو اتنا اچھا رشتہ ہاتھوں سے نکل جائے گا ـــــ ! ولایت پلٹ لڑکے بھلا کوئی روز روز ملتے ہیں جی ـــــ ؟ تم میری باتیں غور سے سن تو رہے ہونا ـــــ ؟

میں سوچتی اماں کے خدشے بھی بے بنیاد تو نہیں ہیں ـــــ کانچ کے نازک اور خوبصورت کھلونے کو کوئی ٹھوکر مار دے تو کیا انجام ہوتا ہے ـــــ وطن میں ہماری زندگی بھی تو ایسی ہی نازک نازک، خوبصورت کانچ کے کھلونے ایسی تھی ـــــ وقت کی مضبوط ٹھوکر پڑی اور کھلونا چکنا چور تھا ـــــ پرانی زندگی کی یاد کو لے کر اب کرنا بھی کیا تھا ـــــ وہ ساری خوشیاں اور ولولے تو سرد پڑ گئے تھے ـــــ اب تو پیٹ کی آگ تھی اور کچھ نہیں ـــــ جسے کسی نہ کسی صورت بجھانا تھا ـــــ ابّا راستے میں بلوائیوں کے ہاتھوں مارے گئے، اور لٹ پٹا کر ہمیں، اماں اور بھائی میاں کسی نہ کسی طرح بچ نکلے ـــــ ان دنوں میں کس قدر ذرا سی تھی ـــــ ؟ پھول کی طرح تازہ ـــــ کانچ کی طرح نازک، اماں مجھے اس طرح بچا بچا کر لائی تھیں جیسے مرغی چیل کو منڈلاتے دیکھ اپنے پروں میں اپنے بچے کو چھپا چھپا لیتی ہے ـــــ میں اماں کے پروں میں دبی، دھنسی، پتہ نہیں کن کن راستوں سے گزرتی جاتی تھی ـــــ راستے میں کبھی کبھار آنکھیں کھول کر ذرا سا سر اُٹھا کر ریل کی کھڑکی سے باہر جھانکتی تو رات کا پُراسرار اندھیرا اور سنّاٹا جیسے میری روح سلب کیے لیتا ـــــ میں گھبرا کر پھر آنکھیں موندھ لیتی ـــــ !

زندگی کا پہلا سفر انہی اندھیروں میں کٹا ـــــ شاید اس دنیا کا یہی دستور ہے کہ جو اُجالوں کی چاہ کرتے ہیں انہی کو اندھیرے ملتے ہیں ـــــ اپنے پیچھے ہم کیسی زندگی چھوڑ آئے تھے ـــــ ؟؟ بھرا پُرا گھر ـــــ ہنستا جھومتا وہ باغ ـــــ پورٹیکو میں ابھی ابھی آکر کھڑی ہوئی کار ـــــ وہ نیلے رنگ کے پردوں والا ڈائننگ روم ـــــ اور ـــــ اور ـــــ

تم میری باتیں غور سے سن تو رہے ہو نا ـــــــ ؟؟

ہم آگے بڑھ آئے ، زندگی وہیں رہ گئی ـــــــ میں نے اپنی کتابیں، کاپیاں جو میز پر کھول کر رکھی تھیں، شاید ابھی تک کھلی پڑی ہو ـــــــ میز کے کنارے میں نے دوات کا ڈھکنا رکھ دیا تھا ـــــــ کون جانے وہ وہیں پڑا ہو ـــــــ الجبرا کا ایک سوال میں نے ابھی پورا حل بھی نہیں کیا تھا ـــــــ سنہری روشنی میں اپنی میز پر جھکی جھکی میں کس قدر لگن اور اشتیاق سے ادھورا سوال حل کر رہی تھی ـــــــ ؟؟ پھر میں وہ سوال کبھی حل نہ کر سکی ، وہ سنہری روشنی وہیں کھو گئی ـــــــ شاید دوات لڑھک گئی تھی، تبھی تو سارے میں سیاہی پھیل گئی تھی ـــــــ رات کی طرح تاریک اور ڈراؤنی ـــــــ پھر سب کچھ اس سیاہی ، اس تاریکی میں ڈوب گیا ـــــــ مٹ گیا ـــــــ فنا ہو گیا اور ہم دھیرے دھیرے چوروں کی طرح اپنے ہی گھر سے یوں نکل آئے کہ پیچھے پلٹ کر دیکھ بھی نہ سکے ـــــــ میں تم سے پوچھتی ہوں اتنے دن گزرنے پر بھی یہ دکھ جی سے کیوں نہیں جاتا ـــــــ ماہ وسال کے کندھوں پر رکھا ہوا یہ بوجھ ہلکا کیوں نہیں ہوتا ـــــــ کیوں نہیں ہوتا ـــــــ ؟؟ بولو ـــــــ بولو نا ـــــــ مگر نہیں ـــــــ مجھے اس طرح جذباتی نہیں ہونا چاہیئے ـــــــ مجھے آج تم سے کوئی سوال نہیں کرنا ہے ـــــــ بس تمھیں سب کچھ سُنانا ہے ـــــــ جی کا یہ بوجھ کسی طرح تو ہلکا پڑے ـــــــ دل کا یہ دکھڑا کوئی تو سُنے ـــــــ میرے غم سے بھرے دل کو ایک ہلکی سی مسرت یہ تو مل جائے کہ کوئی تو تھا جس نے میرا غم بانٹا ـــــــ تمھارا یہ پُر سکون انداز ـــــــ تمھاری یہ خاموشی بتا رہی ہے کہ واقعی تم غور سے میری باتیں سن رہے ہو ـــــــ نا ؟؟

میں اُلجھے ہوئے دھاگوں میں سرا تلاش کرتے کرتے بھٹک جاتی ہوں ـــــــ بھول جاتی ہوں کہ میں کیا کہہ رہی تھی ـــــــ اتنی ساری باتیں اک دم سے زبان کی نوک پر آکر مچلنے لگیں تو کیسے نہ کوئی راہ بھولے ؟ کیسے نہ میں سرا کھو دوں ـــــــ ؟

ہم نے اس دیارِ غیر میں قدم رکھا تو کوئی آسرا نہ تھا ——— کوئی سہارا نہ تھا ———
بھائی میاں اپنی ادھوری تعلیم کو مکمل کرنا چاہتے تھے، مگر کوئی ذریعہ، کوئی آسرا نہ تھا ———
وہ ڈاکٹر بننے کا خواب دیکھتے تھے، مگر صرف ایف ایس سی پر آکر ان کی گاڑی رُک گئی ———
میں نے زندگی کے جو سہانے خواب بنے تھے سب جہاں کے تہاں رہ گئے ——— بھائی میاں
جوتیاں چٹخارتے سارے شہر کی خاک چھانا کرتے کہ کہیں سے چار پیسے کا آسرا مل جائے اور اِدھر
میں اور اماں ایک تنگ تاریک سے مکان میں ——— (ایسا مکان، جسے مکان کہنے کو بھی جی
نہیں چاہتا) زندگی کی دھوپ چھاؤں کے رنگ دیکھا کرتیں ——— کیا تم سمجھتے ہو ویرانے
میں کھلنے والی کلی کبھی پھول نہیں بنتی ——— ؟؟ میں اسی ویرانے میں کلی سے پھول
بننے لگی ——— اور سچ جانو ایک دن اسی اندھیارے کمرے کی دیواروں نے پہلی بار
چاند کی کرنوں کا سامنا کیا ——— !!

بھائی میاں کو چالیس روپئے ماہانہ کی بہت بڑھیا سی ملازمت مل چکی تھی، جہاں وہ دن بھر مغز پاشی
کرتے اور شام کو یوں لوٹتے جیسے ابھی ابھی مر جائیں گے ——— کاش مر ہی جاتے ———
زمین کی چھاتی پر کا بوجھ کچھ تو کم ہوتا ——— ! مگر یہ سُنو کہ ہم میں سے کبھی کوئی نہ مرا ——— دُنیا
میں غریبوں کے لئے جینے کی تو کوئی راہ ہی نہیں، مگر مرنے کی بھی کوئی راہ نہیں ——— کوئی
کیا جیئے کیا مرے ——— ؟

معاف کرنا۔ تم پتہ نہیں ہمارے متعلق کیا سوچو، مگر یہ بات میں سنائے بغیر نہیں رہوں گی
کہ ان حالات کے باوجود میرا اس قدر اعلیٰ گھرانے میں رشتہ طے پاجانا، کس وجہ سے تھا ———
وہ محض ایک سوٹ تھا ——— ہاں ہاں اونی سوٹ ——— گرے کلر کا ———
بھلے ہی تم اسے بُرا کہہ لو، مگر میں نہیں کہوں گی ——— اگر آدمی کو کھانے کو نہ ملے، پہننے کو
نہ ملے تو میں سمجھتی ہوں اُسے ہر عیب کو ہُنر سمجھنا چاہیئے ——— بھائی میاں کئی دنوں سے
ایک جوڑے پر گزارہ کر رہے تھے ——— چالیس روپئے میں کیا ہو سکتا ہے؟ شاید یہ بات
تمھاری سمجھ میں نہ آسکے، مگر ہم دیکھ سکتے ہیں نا ——— اس دن چکنی، کالی لمبی سڑک پر،

جبکہ کوئی موٹر، سائیکل، بس نہ تھی، اکیلے بھائی میاں چلتے چلے آرہے تھے اور ان کے آگے آگے ایک خوش پوش جوان ——— (اوہ ذرا سوچو، غریبی کسقدر بڑی معلم ہے ———) بھائی میاں نے جلدی جلدی قدم بڑھائے اور پیچھے سے اس خوش پوش کی گردن پر ایک دھول جمائی ——— بھائی میاں ایسے کوئی ظالم تو نہ تھے کہ اسے جان سے مارنے کے بارے میں سوچتے ——— وہ تو محض اپنی ضرورت پوری کرنا چاہتے تھے ——— تھوڑی دیر بعد جب بھائی میاں اسی تمکنت اور بھرم سے سڑک پر چل رہے تھے تو ان کے جسم پر وہ قیمتی گرے کلر کا سوٹ تھا اور اس خوش پوش نوجوان کے جسم پر چیتھڑے لٹک رہے تھے ———

ہاں تب میں نے جانا کہ لباس قسمتیں بدل دیا کرتا ہے ——— بدل سکتا ہے ———

دیکھو ہم لوگ غریب ضرور ہیں، مگر اپنا عیب نہیں چھپاتے ——— سچائی میں جیت ہے نا ——— بس اسی لئے ——— رات کو بھائی میاں نے بڑے فخر سے بتایا کہ کس طرح وہ پلک جھپکتے میں ایک قیمتی سوٹ کے مالک بن بیٹھے تھے ——— اس رات ہم دونوں کتنی دیر تک ہنستے رہے ——— اُف! مت پوچھو ——— کیسی خوشی تھی کہ بس ہنسی رکتی نہ تھی ———!

دوسرے دن وہی سوٹ پہن کر بھائی میاں اپنی سروس پر گئے تھے ——— اور پھر پتہ ہے کیا ہوا تھا ——— ؟؟ اسے اتفاق بھی کہہ سکتے ہیں ——— قسمت بھی کہہ سکتے ہیں ——— بہر حال ہوا یوں کہ جب بھائی میاں اپنی میز پر جھکے قلم چلا رہے تھے تو ان کا باس ان کے پاس آکھڑا ہوا ——— پہلے تو وہ سر سے پاؤں تک ان کو دیکھتا رہا، ——— دیکھتا رہا ——— پھر یوں گھوم پھر کر ان کے گرد پھیرے ڈالے جیسے کوئی قربانی کے لئے بکرا خریدنا چاہتا ہو ——— دیکھ لینا چاہتا ہو کہ کوئی کمی تو نہیں ہے ——— کن کٹا تو نہیں ہے ——— لنگڑا تو نہیں ہے ——— بیمار تو نہیں ہے ——— بھائی میاں نے سر اٹھا کر دیکھا اور گھبرا کر سر جھکا لیا ———

"آجکل تو یہ کپڑا ملتا ہی نہیں ——— کہاں سے خریدا ہے مسٹر ———" وہ بہت سادگی سے پوچھ رہا تھا ———

"جی ــــ جی ــــ جی ــــ" بھائی میاں ہکلا گئے اور بولے ــــ "اگر آپ کو یونہی بھلا لگتا ہے تو لے لیجیے نا ــــ ایسی کون جاگیر چلی جائے گی میری ــــ" یا بس مسکرا کر رہ گیا ــــ

گھر آکر پوری رُوداد بھائی میاں نے مجھے بتائی اور یہ بھی کہا کہ اس اہم فرض کو میں ہی انجام دوں ــــ کہ ان کے پاس تک یہ سوٹ پہنچادوں ۔ (اس لمحہ ان کے چہرے پر چراغ سا جل رہا تھا ــــ اُمّید کا ہی ہوگا ــــ!)

پہلے تو بڑی دیر تک حیل حجّت ہوتی رہی کہ میرا جانا مناسب ہوگا بھی یا نہیں ــــ اور جب یہ طے ہوگیا تو یہ مسئلہ اُٹھ کھڑا ہوا کہ میں اتنے بڑے بنگلے پر جاؤں گی تو سہی، مگر پہنوں گی کیا ــــ؟

تم یوں لمبے لمبے سانس کیوں لے رہے ہو ــــ؟ ترل ــــ ترل ــــ ترل ــــ شاید سوچ رہے ہو کہ آگے میں کیا کہوں گی ــــ ہاں شاید تم یقین نہ کرو کہ زندگی کیا تھی ــــ کیسی تھی ــــ کس کم بخت کے پاس خوشی تھی ــــ؟؟ آنسو ہی تو تھے جو ہر موقع پر برس برس کر اندھیروں میں اُجالے پیدا کرتے تھے ــــ خیر ــــ اس اکلوتی سفید ساڑھی کو جو امّاں نے پتہ نہیں کس خیال سے سینت کر رکھی تھی ، میں نے اپنے جسم کے گرد لپیٹا ــــ اور تم ایک شئے کو سوچو کہ اس سفید لباس میں مَیں کیا قیامت ڈھا رہی ہوں گی ــــ؟؟ یہ گال اس وقت مرجھا کر زرد پڑ گئے ہیں تو کیا ہوا ــــ؟ یہ لمبے لمبے بال اب دھول سے اٹ گئے ہیں تو کیا ہوا ــــ یہ صندلیں بازو اور کھلتا ہوا جسم نڈھال ہوگیا ہے تو کیا ہوا ــــ تب تو میں ایسی نہ تھی ــــ میں تو شبنم میں نہایا ہوا تازہ تازہ پھول تھی جس کی پنکھڑی پنکھڑی سے رس نتھرتا تھا ــــ حُسن اپنی قیمت ــــ اپنی بولی اُٹھوانے چلا تھا ــــ!

بھائی میاں نے پھاٹک کو ذرا سا دھکّا دیا اور ایک بڑے بڑے بالوں والے پیلے رنگ کے کُتّے نے بھونک کر ہمارا استقبال کیا ــــ بھائی میاں تو مصلحتاً باہر جا کر چُھپ گئے اور مَیں وہیں کاغذ میں بندھا سوٹ سنبھالے سہمی سی کھڑی رہ گئی ــــ

کتے کی آواز سُن کر پہلے تو چپراسی اور پھر ایک خوبصورت سا جوان آدمی باہر نکل آیا ——

اب میں تم سے یہ نہ بتاؤں گی کہ کتنے لمحے یونہی گزر گئے تھے —— نہیں، ایک بھی لمحہ نہیں گزرا تھا —— نہیں نہیں —— شاید میں بھول گئی ہوں —— مجھے تو کچھ ایسا یاد پڑتا ہے کہ ساری عمر گزر گئی تھی —— ایک صدی سے کم کیا گزری ہو گی —— نہیں شاید وقت ٹھٹھک کر یونہی ساکت ہو گیا تھا —— وقت تو مگر کبھی نہیں رُکتا نا —— ؟ تو شاید میں ہی بھول رہی ہوں —— !

پھر میں ایک بہت سجے سجائے ڈرائینگ روم میں تھی —— ہمارے دِلّی والے ڈرائینگ روم سے بھی بڑھ چڑھ کر سجا سجایا —— ! تم کیا سمجھتے ہو مَیں اپنا ماضی بھول گئی ہوں —— بھول سکتی ہوں —— ؟ ارے توبہ کرو —— ! عورت کے چار آنکھیں ہوتی ہیں —— دو چہرے پر —— دو پیٹھ پر —— چہرے پر کی آنکھیں تو سبھوں کو نظر آتی ہیں، مگر وہ جو پیٹھ پر ہوتی ہیں نا وہ کوئی نہیں دیکھ سکتا —— صرف عورت انھیں محسوس کرتی اور ان سے ماضی کو دیکھتی رہتی ہے —— یو جیتی رہتی ہے —— مرد کی نگاہ مستقبل پر ہوتی ہے اور عورت ماضی کو دیکھتی، پلٹ پلٹ کر، مُڑ مُڑ کر، بڑھتی ہے —— مَیں کیسے اپنا ماضی بھول جاتی —— بچّہ تھی تو کیا ہوا —— عورت تو تھی —— !

میں سہمے ہوئے پرندے کی طرح صوفے کے کونے میں دبکی بیٹھی تھی اور وہ بچوں کی طرح مجھ سے برتاؤ کر رہے تھے —— یہ لو —— وہ لو —— یہ کھاؤ —— وہ چکھو —— !

استنے میں دروازے کا پردہ ہٹا اور بھائی میاں داخل ہوئے —— اپنے ازلی اور اکلوتے جوڑے میں ملبوس —— میں نے ذرا طنز سے پاس کی طرف دیکھا —— "دیکھ لی ہماری حقیقت —— " میری نگاہیں یہی کچھ کہہ رہی ہوں گی اس کا مجھے یقین ہے —— کیونکہ اسی لمحہ میری نگاہوں کو پڑھ کر انھوں نے

کر لیتا ہے صرف اس لئے کہ آپ اس زمانے کو اور اس سے متعلق ہر چیز کو ہر بات کو اور ہر شخص کو اتنی اچھی طرح سے جانتے ہوتے ہیں۔ چنانچہ وہ اس کو اس وقت سے جانتا تھا۔

"میں تنگ آچکا ہوں" اس نے کہا۔

"کس بات سے؟"

"تمھارے جھگڑوں سے"

"آپ سے کس نے کہا تھا؟"

"کیا؟"

"کہ جھگڑے میں پڑیے"

"مجھ پہ لازم آتا تھا"

"کیسے؟"

"ایسے کہ میں ــ کہ میں تمھارا ــ ہنہ ــ ہنک!"

"کہیے کہیے۔ آپ میرے کیا؟"

"کہ میں تمھارے گھر کا ایک فرد ہوں۔ تقریباً"

"میرے گھر کے فرد اور بھی ہیں"

"اور اس لئے بھی کہ میں تمھاری شادی کرانے کا ذمہ دار ہوں"

"آپ سے کس نے کہا تھا؟"

"ہنک ــ لاحول ولاقوت ــ تمھارے گھر والوں نے کہا تھا بی بی"

"میں نے تو نہیں کہا تھا نا؟"

"تم نے ــ ارر ــ تمھیں تو پتا ہی تھا"

"اور نہ مجھ سے آپ نے پوچھا ہی تھا"

"اس سے بھلا ــ"

"کیا فرق پڑتا ہے؟ ٹھیک ہے۔ اس سے کوئی فرق نہیں پڑتا۔ ٹھیک ہے"

"پھر؟" وہ مری ہوئی آواز میں بولا

"پھر آپ میرے کسی جھگڑے سے کسی قسم کا کوئی واسطہ نہیں رکھتے۔ ٹھیک ہے"

اور عمر بھر کے علم کی بنا پر وہ کہہ سکتا تھا کہ اس لڑکی نے آج تک کسی موقع پر کبھی شخصی طور پر، ذاتی سطح پر بات تک کرنے نہ دی تھی۔ یہ اور بھی حیرت کی بات تھی۔

"آپ آپ آپ" اس نے کہا، "یہ کیا گردان لگا رکھی ہے تم نے۔ سیدھی طرح سے بات کرو"

"آپ آپ آپ۔ بالکل ٹھیک ہے۔ آپ"

"اووووو" اس نے حلق سے گہری کربناک بیزار کن آواز پیدا کی۔

"اچھا تم" وہ مسکرائی، "تم ٹھیک ہے؟"

"اووو"

یہ حیرت کی بات تھی اس لئے کہ اس کو وہ وقت یاد تھا جب وہ عمر کے اس دور میں سے گزر رہا تھا جب وہ ہر کسی سمت کا احساس کھو چکا تھا اور شاموں کو غیر آباد سڑکوں پر گھنٹوں اکیلا اکیلا پھرتے رہنے کے بعد ان کے گھر آکر کرسی پر ڈھیر ہو جایا کرتا تھا اور کبھی کبھی جب ہمسائیگی کی ۔ دلوں کی ہمسائیگی کی ۔ خواہش شدید ہو جاتی تھی اور وہ گھر میں اکیلی ہوا کرتی تھی تو وہ سر اٹھا کر کوئی نہ کوئی بات کیا کرتا تھا: "ثروت۔ تم کو پتا ہے کہ میں کہاں کہاں سے پھر کر آیا ہوں" یا "بی بی۔ یہاں آکے مجھ سے باتیں کرو۔ میں تھک گیا ہوں" یا "تم ہر وقت کام میں کیوں لگی رہتی ہو باؤلی سی" اور وہ اپنی آہستہ رو، غیر جانب دار مصروفیت میں لگی، اپنے غیر جانب دار، لاتعلق لہجے میں اپنی کسی حرکت سے، کسی بات سے فوراً اس کو اسی غیر شخصی سطح پر واپس لے آتی تھی جس پر کہ ان کے تعلقات قائم تھے۔ پھر اس کے بعد وہ وقت جب اس کی شادی ہوئی تھی اور اس نے آکر پوچھا تھا "ثروت، بلقیس تم کو کیسی لگی؟" تو جواب میں وہ بولی تھی "بڑی اچھی لگی بھابی بہت اچھی لگی۔" مگر ایسے لہجے میں بولی تھی جو اس کو آج تک یاد تھا اور جسے محسوس کر کے اس کا لہو سرد پڑ گیا تھا، اس لئے نہیں کہ اس میں کوئی حسد یا کوئی رنج تھا، اس لئے کہ اس میں مشین کی سی لاتعلقی اور یکسانیت تھی جس کا وہ اس وقت متوقع نہیں تھا۔

پھر اس کے بعد وہ وقت جب اس کی بیوی نے وفات پائی تھی اور وہ کہ جس کے لئے اپنی ماں کے بعد دنیا بھر میں صرف بیوی ایک ایسا بشر تھی جس کے کسی حد تک وہ قریب آسکا تھا اس حادثے میں یکسر کھو کر رہ گیا تھا اور

ایک روز اس کے پاس بیٹھا بیٹھا بول اٹھا تھا۔ "بی بی۔ کچھ تمہی بتاؤ"۔ اور اس نے جواب میں کہا تھا "صبر کرو"۔ اور وہ ان دو لفظوں کو جو ساری دنیا نے اس کے سامنے دہرائے تھے اور جس میں ساری دنیا کی سرد مہری اور لاتعلقی بھری ہوئی تھی آخر اس کی زبان سے بھی نکلتے سن کر سخت رنجیدہ ہو گیا تھا۔

یہ وقت اور اس سے پہلے اور اس کے بعد کے بہت سے وقت۔ درحقیقت اس کو بہت سے زمانے یاد تھے جن میں گو کہ وہ برابر کی شریک تھی مگر شخصی سطح پر کسی ایک میں بھی درست نہ بیٹھتی تھی، قریب نہ آتی تھی۔

"تم سے ایسی باتوں کی توقع نہیں تھی بی بی"۔ اس نے کہا۔

"بی بی۔ بی بی"۔ وہ پھٹ پڑی۔ "بی بی"۔

"ایں؟"

"جیسے میں بھیڑ ہوں یا بکری ہوں یا کیا ہوں۔ جس کا کوئی نام نہیں کوئی کام نہیں۔ جس کا۔۔۔"

"ثروت!"

"ہاں۔ یہ ٹھیک ہے۔ ثروت۔ یہ میرا نام ہے"۔

"ثروت!!"

"تم نے عمر بھر مجھ کو کوئی نام نہیں دیا کبھی بھی۔ میری شخصیت کو میرے وجود تک کو تسلیم نہیں کیا، مجھے کچھ بھی نہیں سمجھا"۔

"کچھ — بھی نہیں؟" اس نے دہرایا۔

"میرے نام کو تم جانتے رہے ہو پکارتے بھی رہے ہو اور برابر بے خبر رہے ہو۔ برابر"۔

"کس سے بے خبر رہا ہوں؟"

"مجھ سے —" وہ چیخی — "مجھ سے!"

"میں کچھ نہیں سمجھا ثروت"۔

"تم نے کبھی نہیں جانا کہ میں بھی کوئی ہوں، تمہاری طرح، دوسروں کی طرح، ایک انسان۔ اور دیکھتی بھالتی ہوں، سوچتی ہوں محسوس کرتی ہوں، کچھ چاہتی ہوں، کوئی وجود رکھتی ہوں، کوئی شخصیت الگ، مخصوص، جیسے ہر کوئی رکھتا ہے، جیسے تم رکھتے ہو۔ تم نے کبھی نہیں جانا"۔

"مگر ثروت ۔ میں ہمیشہ تمھارا۔"

"تم ہمیشہ میرا خیال رکھتے ہو؟ ٹھیک ہے۔ ہمیشہ میرے آس پاس رہے ہو؟ ٹھیک ہے۔ مجھ سے اتنے مانوس اتنا قریب رہے ہو؟ یہ بھی ٹھیک ہے۔ مگر کتنا لاتعلق رہے ہو۔"

"سراسر غلط ہے۔ سراسر۔ برعکس اس کے ۔۔ اس کے برعکس تم لاتعلق رہی ہو۔"

"میری بدقسمتی یہ ہے نعیم کہ تم مجھے اس وقت سے جانتے ہو جب میں ایک کرتہ پہن کر ننگے پاؤں گلیوں میں بھاگا کرتی تھی اور تم مجھے بالوں سے پکڑ کر گھسیٹا کرتے تھے اور مجھ سے اتنے مانوس، اتنے غافل تھے اور ہمیشہ رہے ہو اور میں اس کا بدلہ لینے کے لئے عمر بھر لاتعلق بنی رہی ہوں مگر ایک روز ۔۔" وہ رک گئی۔

"ایک روز؟"

"ایک نہ ایک روز پتا چلتا ہے کہ ہم کسی سے بدلہ نہیں لیتے۔ صرف اپنے آپ سے لیتے ہیں۔"

"تمھاری اپنی غلطی تھی۔"

"غلطی نہیں تھی مجبوری تھی۔ عورت کی انا اس کے سر سے کہیں بلند ہوتی ہے۔"

"یہ بات میری سمجھ میں نہیں آئی۔" اس نے کہا۔ "کہ بچپن کی باتوں کا، بچپن کی دوستی کا بدلہ لینے کیلئے تم۔"

"بچپن کی دشمنی کا ہم کبھی بدلہ نہیں لیتے پاگل آدمی۔" مسکراہٹ جو اس کے ہونٹوں پر نمودار ہوئی کڑوی تھی۔" دشمنی تو نادانی ہوتی ہے۔ دوستی ظلم ہوتا ہے۔ بدلہ ہم صرف بچپن کی دوستی کا لیتے ہیں میری طرف دیکھو۔ اوپر سے نیچے تک دیکھو۔ تم نے آج تک نظر بھر کے میری طرف نہیں دیکھا۔ میں ایک مکمل عورت ہوں، ایک مکمل اکائی ہوں، ایک شخصیت ہوں۔ آج سے پہلے تمھیں کبھی اس کا خیال آیا تھا؟"

"میں کبھی تم سے غافل نہیں رہا۔"

"درست ہے۔ تم ہمیشہ میرے بارے میں بڑے باخبر رہے ہو۔ اسی طرح جیسے اس کرسی یا اس میز یا اس کھجور کے پیڑ یا میاؤں بلی کے بارے میں رہے ہو۔ کبھی تم نے آج تک مجھ کو وہ کچھ سمجھا ہے جو کہ میں دراصل ہوں؟"

"میں نے ہمیشہ تم کو ثروت سمجھا ہے اور جاوید کی بہن اور ایک نہایت عزیز ہستی اور ایک بہت پرانی دوست اور ایک معقول شریف لڑکی سمجھا ہے۔ اس سے زیادہ کچھ سمجھنے کی میں جانتا ہوں کہ کوئی ضرورت بھی نہ تھی۔"

"معقول شریف لڑکی معقول شریف لڑکی" وہ ہوا میں ہاتھ پھینک کر بولی، "تمھیں پتا ہے اس کا مطلب؟ جہاں ہم رہتے ہیں وہاں معقول شریف لڑکی اللہ میاں کی گائے ہوتی ہے۔ جس کی کوئی حیثیت نہیں ہوتی کوئی خیالات نہیں ہوتے، جس سے کسی نظریے کی توقع نہیں رکھی جاتی۔ جو حیوان مال ہوتی ہے جو محض فرض کرلی جاتی ہے محض قبول کرلی جاتی ہے اور نظر انداز کر دی جاتی ہے اور مستقل کی جاتی ہے مستقل۔"

"تم خواہ مخواہ مبالغے سے کام لے رہی ہو۔ ذرا ٹھنڈے دل سے سوچو۔"

"جب عمر بھر کی پس و پیش کے بعد فیصلے کی قوت ملتی ہے تو دل ٹھنڈا نہیں رہتا اور نہ سوچ رہتی ہے۔ تم لوگ ہمارے ساتھ ایسا خراب سلوک کرتے ہو۔"

"ہم لوگ؟"

"ہم عورتیں۔" وہ بولی، "ہم عورتیں۔"

"اوہ ثروت۔" اس نے تھکے ہوئے لہجے میں کہا، "اس میں میرا کیا قصور؟"

"تمھارا قصور؟ تمھارا؟" وہ بولی، "محمود تمھارا دوست تھا اور تم نے میری شادی ٹھیرائی تھی۔ تم مجھ سے پوچھ نہیں سکتے تھے؟"

"پوچھنے کے لئے تمھارے گھر والے جو موجود تھے۔"

"گھر والے!" وہ بولی، "گھر والے کیا ہیں؟ محض گھر والے ہیں۔"

"کیا مطلب؟"

"گھر والے اہم نہیں تھے۔ تم تھے۔"

"کیسے؟"

"میرے لئے۔"

"ثروت۔" یوں جیسے وہ زندگی میں پہلی بار چونکا ہو، "میں تمھارا مطلب نہیں سمجھا۔"

پھر وہ اس کی خاموش، بیباک نظروں سے اپنا جواب حاصل کر کے کرسی کی پشت سے ٹیک لگا کر بیٹھ گیا اور ندامت سے ادھر ادھر دیکھنے لگا۔

وہ اٹھ کر کمرے میں پھرنے لگی۔

"نعیم عورتوں میں بڑا صبر ہوتا ہے اور بڑی شرم ہوتی ہے۔ آنی کہ میں ابھی تک آنکھ ملا کر تم سے بات نہیں کر سکتی۔ حالانکہ اب وہ وقت آیا ہے۔ وہ وقت کہ جب آدمی عورت ہو کہ مرد اتنا کچھ بھگت چکا ہوتا ہے کہ نہ شرم رہتی ہے نہ صبر۔ میں تیس برس کی ہو چکی ہوں اور میں نے زندگی کی ساری ڈھکی چھپی شکلوں کو دیکھ لیا ہے اور اب کھل کر بات کر سکتی ہوں۔" وہ پلٹی۔ "مجھ پر رحم کرو۔"

"ثروت!"

"میں نے سمجھا تھا کہ میں بھول جاؤں گی، کہ دنیا بہت بڑی ہے اور اس میں جسم کے مسئلے ہیں اور پیٹ کے اور روز بروز کی زندگی کے جو بہت اہم ہیں اور آخر فتح پا جائیں گے۔ عورت اپنا سر بلند رکھنے کے لئے آخر دم تک اپنے آپ کو دھوکا دے سکتی ہے، یہ بدبخت بے سمجھ سر، یہ گلا سڑا فضول، نکما لاحاصل۔"

"ثروت" اس نے کہا، "محمود۔"

"خدا کے لئے یہ مت سمجھو نعیم کہ میں اپنے شوہر کے ساتھ نہیں رہنا چاہتی۔ وہ بہت بڑا انسان ہے اور اس نے مجھے کبھی دکھ نہیں دیا اور میں اس کے ساتھ رہنا چاہتی ہوں، اس کو خوش رکھنا چاہتی ہوں اور اس کی خاطر۔ اپنی خاطر نہیں اور نہ تمھاری خاطر، صرف اس کی خاطر میں نے اپنا سر تمھارے آگے جھکایا ہے۔"

وہ کرسی چھوڑ کر اٹھ کھڑا ہوا، پھر بیٹھ گیا۔

وہ کمرے میں پھرتی رہی۔ "پانچ سال کا عرصہ گزر گیا ہے اور میں آج تک اس سے کھل کر بات نہیں کر سکی ہوں۔ نعیم یقین جانو کہ میں نے کوشش کی ہے، ہر روز، ہر رات میں پورے خلوص اور نیک نیتی کے ساتھ۔"

"خدا کے لئے چپ رہو۔"

"مگر تنہا رہی ہوں۔ ہر روز ہر رات ہر ہر لمحے مجھ کو احساس رہا ہے کہ کہیں نہ کہیں، کسی نہ کسی وقت، کوئی نہ کوئی شے بہرحال۔ کھوئی گئی ہے، چھوٹ گئی ہے، ضایع ہو گئی ہے اور اس کی کھٹک میرے دل میں برقرار رہی ہے ہمیشہ ہمیشہ۔ وہ شے جس کے بغیر ایک بیوی کبھی مکمل خود سپردگی کے ساتھ اپنے خاوند سے تعلق قائم نہیں کر سکتی، وہ جس کے چھوٹ جانے سے انسانوں کے درمیان دیانت داری ختم ہو جاتی ہے، پھر ایک روز۔ ایک روز جب سانس بھی سینے میں رکنے لگتی ہے تو دل میں خیال آتا ہے کہ یہ سب اس قدر فضول ہے فضول۔ فضول۔ لاحاصل۔"

"مجھے افسوس ہے ثروت مگر۔"

"میرا دل تو کیا۔" وہ بولی، "آج تک اس کے ساتھ میرا جسم بھی نہیں کھل سکا۔"

"ثروت بیگم۔" اس نے کہا، "زندگی کی گاڑی کو اب موڑا تو نہیں جا سکتا۔"

"مگر اس دکھ کو تو ختم کیا جا سکتا ہے۔" وہ بولی، "اس تنہائی کو!"

"کیسے؟"

"نعیم۔" وہ بولی، "میں اس کو چھوڑ نہیں سکتی۔ میں دیانت داری سے اس کے ساتھ رہنا چاہتی ہوں، سانس لینا چاہتی ہوں، اور مدد مانگنے تمھارے پاس آئی ہوں۔"

"مگر میں کیا کر سکتا ہوں؟"

"مجھے آزاد کر دو اس احساس، اس احساسِ زیاں سے، اس ادھورے پن کے احساس سے جو میرے اور اس کے درمیان حائل ہے مجھے نجات دلا دو۔"

"مگر کیسے؟" وہ چیخا، "کیسے؟"

پھر اس کی خاموش بے باک نظروں اور ہوا میں پھیلے ہوئے بولتے ہوئے، فریاد کرتے ہوئے مایوس، بے شرم ہاتھوں سے اپنا جواب پا کر وہ سن رہ گیا۔

"تم نے عمر بھر مجھ پر ظلم کیا ہے۔" وہ بولی، "اب تم میرے لئے، میرے خاوند کے لئے، میرے گھر کی سلامتی کے لئے بھی کچھ نہیں کر سکتے؟"

"ثروت!"

"میں ختم ہو رہی ہوں نعیم۔ رحم کرو۔"

"ثروت!!"

"رحم کرو۔ رحم کرو نعیم۔ خدا کے لئے۔"

وہ پھٹی پھٹی آنکھوں سے بیٹھا اس کو ہاتھ پھیلائے فریاد کرتے اور فرش پر لوٹتے ہوئے تکتا رہا۔

پھر جب رات آدھی سے زیادہ گزر چکی تو اس نے سوچا کہ محبت کی بھی بہت سی قسمیں ہیں کہ ایک وہ

ہے جو ہمیں نادار کرتی ہے۔

مگر محبت آخر محبت ہے جو کچھ بھی اور کیسی بھی ہو انسان کو اپنے آپ سے الگ کرنے، اوپر اٹھانے، کہیں نہ کہیں پہنچانے پر حاوی ہے۔ بہر حال۔ یوں کہ جب رات ابھی شروع ہی ہوئی تھی تو اس نے صرف ایک سوال کیا تھا :
"تم ہمیشہ ننگے بدن سوتی ہو؟" اور جواب میں اس نے آہستہ سے کہا تھا: "شی"۔ یوں جیسے ماتمی مجلسوں یا مقدس مزاروں پر ہر دم سوال کرتے رہنے والے بچّوں کو چپ کرایا جاتا ہے اور یوں یہ وہ واحد کلمہ ثابت ہوا تھا جو رات بھر میں اس کے منہ سے نکلا تھا۔ اور اس نے ذرا حیرت سے سوچا تھا کہ عورت کی بھی کتنی مختلف قسمیں ہوتی ہیں، کہ ایک یہ تھی جو آج تک اس کے لئے تقریباً بے جنس اور بالکل بے کشش رہی تھی درحقیقت اس بلا کی جاندار اور روشن تھی، ایسی کہ پل کے پل میں اس کو کہاں سے کہاں لے گئی تھی کہ عورت تھی اور جب عورت اور محبت کا میل ہوتا ہے تو ایک کرشمے کا ظہور ہوتا ہے جس کے واسطے سے، بلندی کا ہو کہ پستی کا ہو، زندگی کا ایک تجربہ ہوتا ہے جو عظیم اور معرکہ خیز ہوتا ہے، اس لحاظ سے کہ آدمی کو اپنے آپ سے الگ ہو کر، اوپر اٹھ کر، زندگی کی بلند سے بلند اور پست سے پست شے کو، ایک لمحہ کے لئے ہی سہی، ایک سطح پر، ایک نظر میں دیکھنے اور اس کے خود میں جذب کرنے اور پھر خود کو کائنات میں کھونے اور ساری جاندار اور بے جان چیزوں کے ساتھ ایک ہونے ــــ ایک لمحے کے لئے ہی سہی ــــ ایک ہونے اور اپنے آپ کو عظیم اور قوی اور لافانی ذات واحد خیال کرنے کی اہلیت بخشتا ہے۔ اس بات کا اس کو علم ہوا تھا۔ وہ، جو سمجھے ہوئے تھا کہ اتنی عمر میں پیدائش سے لے کر شادی اور شادی سے لے کر موت تک زندگی کی ساری تاریخ اور ساری اونچ نیچ اور سارے دکھ اور ساری راحت سے آشنا ہو چکا ہے اور اب کسی بات اور کسی چیز سے بھی نہیں چونک سکتا یہ دیکھ کر حیرت زدہ رہ گیا تھا کہ وہ لمحہ، وہ ایک لمحہ جو اس کے سنِ بلوغت کو پہنچنے کے بعد ہزاروں بار اس پر آیا تھا اور کبھی پریشانی اور کبھی پشیمانی اور کبھی محض لذت دے کر گزر گیا تھا۔ جب اس میں محبت شامل ہوتی ہے اور عورت کی ساری ہستی اور اس کے بدن کی ساری رضامندی شامل ہوتی ہے تو ناداری کا وہ عظیم لمحہ بھی آدمی کو قوت اور اختیار اور انبساط اور لافانیت کے اس نشے اور فنافی الذات کی ان بلند گہرائیوں تک پہنچانے پر قدرت رکھتا ہے جہاں پہنچ کر وہ سرور اور طاقت کی آگ میں پگھل جاتا ہے اور پھیل کر ساری کائنات کو لپیٹ میں لے لیتا ہے اور سمجھتا ہے کہ بس وہ ہی وہ ہے، اور کچھ نہیں ہے اور کچھ بھی نہیں ہے ــــ اس لئے کہ جب بدن بدن سے خطاب کرتا ہے اور ہار جاتا ہے تو لہو لہو سے ہم کلام

ہوتا ہے اور جب لہو سرد پڑ جاتا ہے تو محبت جب بھی رہتی ہے، اچھے وقت کی یاد کی طرح جو دراصل اچھے وقت کی نسبت، جس کے واسطے سے کہ وہ ہوتی ہے، زیادہ خوش کن اور پائیدار ہوتی ہے لیکن جس کے وجود کے بغیر کہ جو وجود میں نہیں آسکتی محبت بھی جب بدن بدن کا مخاطبہ انجام پاتا ہے اور لہو لہو سے مکالمہ ترک کرتا ہے تو باوجود اور بدستور رہتی ہے مگر اپنا وجود بہر حال بدن بدن کے اس رشتے سے حاصل کرتی ہے جو لہو کی گرمی پر قائم ہوتا ہے اور جس کے واسطے سے باقی سارے رشتے ہوتے ہیں، کہ پھول جو اپنی مرطوب حدت پر قائم ہوتا ہے سب سے فی الواقع وجود ہوتا ہے اور گو کہ اس کی خوشبو لطیف تر اور حسین تر اور اعلیٰ تر ہوتی ہے اور جسے میں خانہ بدوش کی سی آزادی اور خود مختاری اور خود کامی اور ہرن کی سی وحشت اور رفتار اور تیز لے کر پیدا ہوتی ہے پھول کے بدن کے واسطے کے سوا کوئی واسطہ دنیا میں کسی سے اور کوئی وجود دنیا میں کبھی نہیں رکھتی بہر حال۔ اس بات کا اس کو علم ہوا تھا۔

مگر اب وہ لمحہ گزر چکا تھا اور اب وہ اپنا فاتح اور پر سکون جسم بستر پر پھیلائے چاروں شانے چت لیٹا چھت کو گھورے جا رہا تھا اور اس کی آنکھیں تاریکی سے مانوس ہو چکی تھیں اور تھوڑے تھوڑے وقفے پر وہ ایک چھچھلتی ہوئی بے دھیان نظر اس پر ڈال لیتا تھا جو اب اس سے منہ موڑ کر لیٹ گئی تھی اور دیوار کو تکے جا رہی تھی اور اس کا لمبا تاریک بدن جس کو ڈھانپنے کی بھی اس نے تکلیف نہ کی تھی مسلسل جھر جھرا رہا تھا اور وہ ہلکی ہلکی گہری اور ملفوف اور نامانوس آوازوں میں ہنسے جا رہی تھی، یا شاید روئے جا رہی تھی، اور اس نے کئی بار اٹھ کر دیکھنا چاہا کہ یہ ہنسی کی آواز تھی کہ نالہ تھا مگر کوشش کے باوجود ایک بازو، ایک انگلی تک کو نہ ہلا سکا اور اسی طرح اپنا فاتح پر سکون جسم بستر پر پھیلائے دل میں موت لئے پڑا رہا۔

اور یوں تیس سال کی عمر پانے اور اس کے سرد و گرم سے گزرنے کے بعد اس کو — وہ جو دیوار کی طرف منہ کئے لیٹی تھی — آخر اس بات کی خبر ہوئی کہ دنیا میں آدمی اپنی قسمت کا لکھا یا اپنے کرموں کا پھل نہیں صرف اپنی خواہشوں کی سزا پاتا ہے، کہ جو پوری ہو جاتی ہیں وہ بھی اور جو حسرتیں بن جاتی ہیں وہ بھی کہیں کچھ نہیں دیتیں کبھی بھی صرف نادار کرتی ہیں، کہ اچھی اور بری دونوں کو ہم ایک ساتھ بھگتتے ہیں، کہ ایک بار دلوں کی ہمسائیگی ختم ہوتی ہے تو پھر جسم کی قربانی سے نہیں لوٹتی، کہ اسی لئے پرانی کتابوں میں لکھا ہے کہ آدمی جب بھی جہاں بھی اور جیسے بھی چاہے اپنے دکھ کو ختم کر سکتا ہے کہ یہ اس کے اختیار میں ہے، کہ نتیجتاً وہ غریب ہو جاتا

ہے یا امیر، یہ بھی اس کے اختیار میں ہے۔ شاید وہ رو رہی تھی، آخر کار۔

صبح وہ ناشتے کی میز پر اس کے سامنے بیٹھا رہا جب تک کہ اس کی ماں نے آکر برتن نہ اٹھالئے۔

"ثروت" پھر اس نے کہا۔

"چلو چلیں" وہ اٹھ کھڑی ہوئی۔

"ثروت"

"چلو چلیں" وہ بولی، "اٹھو"

اس کی ماں کو سلام کر کے اور اسے ساتھ لے کر وہ باہر نکل آیا۔

"جاوید کا خط آیا ہے" وہ اسے بتانے لگی "اگلے ہفتے آرہا ہے۔ اب کے وہ اماں کو ساتھ لے جائے گا۔ پھر گھر اکیلا رہ جائے گا، شاید بند کر دیا جائے۔ یا کرائے پہ دے دیا جائے۔ آج دھوپ کتنی سرد ہے"

"ثروت"

"وہ دیکھو دو لڑکیاں گر پڑیں۔ نجانے دو دو کر کے سائیکل پر کیوں چڑھتی ہیں"

"ثروت!"

"شی۔"

"ثروت!"

"نہیں نعیم" وہ بے حد تھکے ہوئے لہجے میں بولی، "خدا کے لئے چپ رہو"

وہ چپ رہا، مگر برابر اس کو دیکھے گیا۔

"پیدل چلیں یا بس پہ؟" وہ بولی۔

"جیسے تمہاری مرضی۔"

"پیدل چلتے ہیں۔ فاصلہ ہی کتنا ہے"

"ہاں۔ فاصلہ کتنا ہے"

"بے سود!"

"ہونہہ؟"

"سب بے سود تھا۔ بے سود۔"

"ایں؟"

"لاحاصل۔ فضول۔ فضول۔"

"نہیں۔۔۔"

"مجھے علم تھا۔"

"ثروت۔ میں اب تمھارے بغیر۔۔۔"

"تم لوگ ہمارے ساتھ ایسا سلوک کرتے ہو۔" وہ انتہائی بددلی سے بولی۔ "میرا گھر آگیا ہے۔"

وہ ٹھٹھک کر رک گیا۔ "چلو۔"

"نہیں۔ تم اب جاؤ۔"

"کہاں؟"

"جاؤ۔"

"مگر۔"

"اب کبھی یہاں مت آنا۔"

"کیوں؟"

"میں تم سے کبھی ملنا نہیں چاہتی۔"

"ثروت!!"

اندر اس کا خاوند صوفے پر بیٹھا اخبار پڑھ رہا تھا، اسے دیکھ کر اٹھ کھڑا ہوا۔ وہ بے دلی سے مسکرا کر گھر کے اندر چلی گئی۔ کچھ دیر بعد جب وہ دوپہر کے کھانے کی تیاری کر رہی تھی اور اس کا خاوند پاس بیٹھا اخبار پڑھ رہا تھا تو وہ کوشش کر کے مسکرائی اور بولی۔ "آج دفتر نہیں گئے؟"

---

رفیق حسین (مرحوم)

# بیرو

جوگی کی گرفتاری کے بعد سے بیرو کا مزاج اور بھی زیادہ چڑچڑا ہو گیا تھا۔ قصبہ کے لڑکوں نے اسے لاوارث سمجھ کر چھیڑنا شروع کیا تو وہ آتے جاتے ہر ایک انسان پر حملہ کرنے لگا۔ جانبین سے رنجشیں اس قدر بڑھیں کہ قصبہ کے لوگوں نے اینٹیں پتھر مار کر اسے جوگی کی منڈیا بھی چھوڑنے پر مجبور کر دیا۔ پژمردہ دل بیرو منڈیا کو حسرت سے دیکھتا ہوا ریلوے لائن کے پار اتر کر جنگل کے کنارے نہر کے پرانے بھٹے پر چلا گیا، جہاں اس نے گاؤں کی بھینسوں کو مار مار کر نکالنا شروع کر دیا۔ لوگوں نے ادھر سے راستہ چلنا بند کر دیا۔ کٹھیمہ کی بستی بھر میں اطلاع ہو گئی کہ جوگی کا مرکھنا نیل گائے بھٹہ پر ہے۔ ادھر کوئی نہ جائے۔ بیرو نے بھی بھٹہ کی تنہائی کو غنیمت سمجھا۔ اس کو انسانوں سے کوئی دلچسپی نہ تھی۔ گاؤں کے جانوروں کو وہ حقارت کی نظر سے دیکھتا تھا۔ اس کے خیال میں وہ اور اس کا جوگی (جس نے کہ اسے پالا تھا) دونوں یکہ و تنہا ایک دوسرے سے محبت کرنے کو پیدا ہوئے تھے۔ ان دونوں کا ثانی کوئی نہ تھا۔ نہ جوگی ایسا نیم برہنہ بڑھے ہوئے بالوں والا کوئی دوسرا انسان تھا۔ نہ ایسا بھاری قد آور۔ سیاہ کوٹ، سفید مفلر، خوبصورت چونچ دار ڈاڑھی اور نوکیلے چمکتے سینگ والا دوسرا جانور ہی پیدا ہوا تھا۔ اس کو اپنی تنہائی کا خیال آیا کرتا تھا۔ لیکن جوگی کی صحبت میں دل بہل جاتا تھا۔ جوگی اسے اپنے اکتارے پر گانے اور بھجن سنایا کرتا تھا۔ نمک ملوان بھیگے ہوئے چنے کھلاتا تھا۔ اس کی گردن کھجاتا تھا۔ اب جوگی بھی دفعتاً جدا ہو گیا۔ نہ معلوم کہاں گیا۔ جوگی کی جدائی اور اپنی تنہائی سے بیرو افسردہ تھا۔

شروع جاڑے کا موسم، شام ہو رہی تھی۔ بھٹے پہ ایک گڑھے کے کنارے جہاں اس نے

اپنی بیٹھک بنائی تھی۔ بیرو کھڑا ہوا کبھی پانی میں اپنے عکس کو دیکھتا تھا اور کبھی سر اٹھا کر ریلوے لائن کے پار شام کے دھوئیں سے دھندلی کھٹیمہ کی بستی اور اسٹیشن کو دیکھتا تھا۔ اس کے دائیں اور بائیں طرف سے سریلے گھنٹے بجاتے ہوئے گائیں اور بھینسوں کے ریوڑ گاؤں کی طرف جا رہے تھے۔ آسمان پر ایک دوسرے کو آواز دیتے ہوئے طوطوں اور کوؤں کے جھنڈ بسیرا لینے جنگل کی جانب اڑ رہے تھے۔ اور یہ پانی میں اپنے شاندار عکس کو دیکھ کر کڑھ رہا تھا۔ اس کو افسوس تھا کہ یہ دنیا میں اکیلا ہی پیدا ہوا ہے۔

اس رنج میں بیرو اکیلا وہاں کھڑا تھا۔ اندھیرا بڑھتا جاتا تھا۔ ہر طرف اداسی چھائی ہوئی تھی۔ اس کی پشت پر جنگل تھا جہاں بالکل خاموشی تھی۔ بہت دور سامنے کھٹیمہ کی بستی سے ہلکی آوازیں آ رہی تھیں۔ اس کو اپنی پشت پر ہلکی سی آہٹ معلوم ہوئی۔ اب جو گھوم کر دیکھتا ہے تو حیرت کی انتہا نہ رہی۔ بالکل اسی کا ہم جنس ایک نیل گائے جنگل سے دو گز باہر کھڑا ہوا اسے دیکھ رہا تھا۔ ویسا ہی سفید سینہ، سیاہ پیٹھ، ویسی ہی داڑھی۔ قد بھی قریب قریب اسی کے برابر تھا لیکن گلے میں کوڑیوں کا کنٹھا اور بانسے پر پتلی رسی کی ناتھ نہیں تھی، اور جسم بھی اسی کی طرح بھاری نہ تھا۔ بلکہ سیاہ چھریرے گول چمکتے ہوئے ہاتھ پیر بڑے ہی خوبصورت معلوم ہو رہے تھے۔ اس کو دیکھ کر بیرو کے دل میں ایک عجیب سی گدگدی پیدا ہوئی۔ یہ آہستہ آہستہ ایک ایک قدم اس نووارد کی طرف بڑھا۔ نیا نیل گائے بھی پھرتی سے دم کی تھاپی کو دائیں بائیں ہلاتا ہوا ایک ایک قدم اس کی طرف آیا۔ جب بیرو اس کے قریب پہنچا تو اس کے دل میں اس ہم جنس سے سینگ لڑانے کی خواہش از خود پیدا ہونے لگی۔ اس کا مدمقابل بھی اپنے سینگوں کی نوکیں سامنے کئے اور سر کو جھٹکا دیتے ہوئے برابر آگے بڑھ رہا تھا۔ لیکن جب ان دونوں میں چار چھ قدم کا فاصلہ رہ گیا تو جنگل کے نیل گائے کی نظر اس کے کنٹھے پر پڑی وہ فوراً ہی گھوم پڑا اور ایک دم بھاگا۔ جنگل میں گھسا اور غائب ہو گیا۔

بیرو پریشان تھا کہ یہ کیا ہوا۔ یہ آہستہ آہستہ گھنے جنگل تک گیا اور دیر تک تاریک جنگل کو دیکھتا رہا۔ اس کا جی چاہتا تھا کہ جنگل میں گھس کر اپنے ہم جنس کو ڈھونڈے لیکن وہاں بالکل اندھیرا تھا اور اندھیرے میں چلنے پھرنے کا یہ عادی نہ تھا۔ مجبوراً پھر بیٹھے پر واپس آیا۔ ایک اونچی سی جگہ اطمینان سے بیٹھا اور

سوچ سوچ کر جگالی کرنے لگا۔ وہ بار بار جنگل کی طرف دیکھتا رہا کہ شاید اس کا ہم جنس پھر آجائے

دوسرے دن صبح بہت سویرے بیرو جنگل میں گھس کر اپنے ہم جنس کی تلاش میں روانہ ہو گیا۔ یہ بہت دور تک سال بنی میں چلا گیا۔ جہاں کہ اونچے قد آور درختوں کے نیچے زیادہ گھاس اور جھاڑیاں نہ تھیں۔ لیکن اب یہ جوں جوں آگے بڑھتا تھا سال کے درخت چھوٹے اور جنگل گھنا ہوتا جاتا تھا۔ اسے اس گھنے جنگل میں چلنے میں بہت دقت ہوئی۔ یہ کھلی ہوئی صاف زمین کا عادی تھا۔ بیلوں اور جھاڑیوں میں اس کے پیر الجھتے تھے۔ لیکن تھوڑی دیر بعد اسے اس طرح پھرنے میں لطف آنے لگا۔ اس کو چلتے چلتے دوپہر ہو گئی، لیکن سوائے چند موروں کے اور کوئی جانور یہاں نظر نہ آیا۔ یہ جوں جوں آگے بڑھتا تھا جنگل گھنا اور دشوار ہوتا جاتا تھا یہاں تک کہ پریشان ہو کر لوٹ پڑا۔ جب یہ جنگل سے باہر نکلا۔ دن چھپ رہا تھا جنگل کے کنارے کانٹوں کی باڑھ سے گھرے ہوئے گیہوں میں یہ گھس گیا۔ ہرے ہرے گیہوں میں یہ چرتا ہوا ایک دفعہ پھر کھیتمہ کی طرف چلا کہ شاید جوگی آگیا ہو۔

راستہ میں کئی آدمیوں نے اس پر ڈھیلے برسائے اور اس نے ان پر حملے کئے۔ جب یہ منڈیا کے پاس پہنچا تو لوگوں نے باقاعدہ لاٹھیوں اور پتھروں سے اس کی تواضع کی۔ جوگی کے ملنے کے بجائے کئی پتھروں کی چوٹیں اسے ملیں۔ ناچار بھٹے پر آگیا۔ اب نہ بھٹے پر اس کا دل لگتا تھا نہ بستی میں گذر! جنگل ہی کی طرف دھیان تھا۔ مگر وہاں بھی کیا تھا۔ بیرو بے حد بدمزاجی اور مردہ دلی سے رہنے لگا۔ روزانہ شام کو اس جگہ کی طرف دیکھتا رہتا تھا جہاں کہ ایک دفعہ اس نے اپنے ہم شکل کو دیکھا تھا۔

ایک دن سویرے بیرو بھٹے سے کچھ دور جنگل کے کنارے کنارے جا رہا تھا۔ لاکھوں زبردست درختوں کے تنے اوپر کی سبز چھت کے اندھیرے میں خاموش کھڑے تھے۔ ان ہی میں کچھ کھس کھس ہوئی اور رک گئی۔ بیرو نے رک کر بڑے غور سے ان بے شمار ستونوں میں دیکھا مگر کچھ نظر نہ آیا۔ یہ پھر چلنے کو تھا، ایک دفعہ کئی جانوروں نے ایک ہی ساتھ جنبش جو کی تو اب صاف نظر آگئے۔ ان میں سے ایک اس کا ہم شکل سیاہ نر نیل گائے تھا، اور چار چھریرے بدن کی خوبصورت نازک اندام گائیں تھیں جن کو دیکھ کر بیرو کے دل پر بجلی سی کوندی۔ اس کی ہم جنس ماداؤں کا جھوٹا سا گلہ۔ کاش اس دوسرے نر کی بجائے بیرو خود ان کے ساتھ ہوتا۔ آج اس کو معلوم ہو گیا کہ دنیا میں وہ تنہا جوگی کی صحبت کے

واسطے پیدا نہ ہوا تھا۔ اس کے دل میں ایک جولانی پیدا ہوئی۔ پست خیال امیدوں میں رنج مسرت میں تبدیل ہوگیا۔ یہ فوراً ان کی طرف ڈلکی کی چال میں روانہ ہوا۔ کھیت اور جنگل کے درمیان کانٹوں کی باڑھ کو بغیر دیکھے بھالے چیرتا کچلتا ہوا چلا گیا۔ ادھر ماداؤں نے ایک ایک دو دو قلانچیں بھر کر کچھ پیش قدمی کی۔ لیکن پھر سب کی سب ادھر ہی منہ کر کے ساکت کھڑی ہو گئیں۔ گلّہ کا مالک جنگلی نیل گائے اپنے حرم کی حفاظت کے واسطے سینگ جوڑ کر ماداؤں کے آگے کھڑا ہوگیا۔ بیرو کو بھی قدرت نے یارگوں میں دوڑنے والے خون نے آگاہ کر دیا کہ دونروں کے درمیان فاتح گلّہ کا مالک ہوتا ہے، اور شکست خوردہ اس وقت تک تنہا پھرتا ہے جب تک کہ وہ طاقتور بن کر پھر نہ فتح حاصل کرے۔ یا کسی دوسرے کمزور نر کو شکست دے کر اس کی خوبصورت ملکاؤں پر قبضہ حاصل نہ کرے۔

بیرو کو اپنی طاقت پر ہی ناز نہ تھا۔ وہ گلّہ کو حاصل کرنے کے واسطے دیوانہ ہو رہا تھا۔ اگر اس وقت اس کے سامنے ہاتھی بھی ہوتا تو وہ اس سے جا بھڑتا اور اپنے خون کی آخری بوند بہائے بغیر پسپائی قبول نہ کرتا۔

لیکن افسوس جیسے ہی وہ اپنے مدِمقابل کے قریب پہنچا ماداؤں کی نظر اس کے گلے کے لٹھے پر پڑی۔ وہ ڈر گئیں — "پی قوں۔ پی قوں" چلا کر وہ بھاگ پڑیں۔ ان کے نر کو بھی ٹھہرنے کی اب کوئی ضرورت نہ رہی۔ جب مستورات ہی اجنبی کو ناپسند کرتی ہیں تو پھر کیسی لڑائی۔ وہ بھی گلّہ کے پیچھے روانہ ہوگیا۔ پہلے تو بیرو حیران و ششدر کھڑا کا کھڑا رہ گیا۔ پھر وہ بھی ان کے تعاقب میں دوڑا۔

بھاری جسم دوڑنے کا عادی نہیں۔ جنگل گھنا، رہ گیا، ان کی خاک بھی نہ پا سکا، البتہ ان کی بو ملی۔ اسی کے سہارے چلتا رہا۔ اس کے واسطے آج یہ بالکل ہی نئی بات تھی۔ بوئیں طرح طرح کی اس کو ہزاروں روز معلوم ہوا کرتی تھیں لیکن ان پر کبھی اس نے غور ہی نہ کیا تھا۔ آج اس کو معلوم ہوگیا کہ ان کی بھی کتنی اہمیت ہے۔ ماداؤں کی بوؤں میں عجیب مستی تھی۔ ان کے تعاقب میں مسرت تھی۔ یہ اسی طرح بہت دور چلا گیا۔ یہاں تک کہ ایک جلے ہوئے چاندر کے میدان میں نکل آیا۔ یہاں ہوا تیز چل رہی تھی۔ بو بھی منتشر ہو گئی۔ لاچار کھڑا ہوگیا۔ میدان میں کوئی جانور نہ تھا۔ جنگل کے کنارے کنارے شمال کی جانب روانہ ہوا۔ راستہ میں کچھ مادین چیتلیں نظر آئیں، بہت کچھ نیل گایوں سے مشابہ تھیں۔ مگر کہاں یہ نیل گائیں۔ کہاں

یہ چیتلیں۔ جونہی بیرو قریب پہنچا یہ بھی اس سے ڈر کر بھاگیں۔

آج تک بیرو اپنی دنیا، اپنے ہم پالے، اپنے ہم جنس حتیٰ کہ اپنی ہستی سے بے خبر انسانوں کی مصنوعی دنیا میں زندگی بسر کرتا رہا تھا۔ جہاں کہ اس کی ہستی ایک ناگوار مہمان سے زیادہ نہ تھی، نہ دنیا ہی اسے اپنی سرگرمیوں میں شامل کر سکتی تھی، نہ بیرو خود اس دنیا کی زندگی میں کوئی حصہ لے سکتا تھا۔ زندگی کی جدوجہد یعنی جنگ بقائے حیات، جس میں کہ رات دن ہر نفس مبتلا ہے۔ یہی زندگی کی دلچسپیاں ہیں۔ یہی چشمہ ہائے آب حیات۔ بیرو ان سے بے سروکار۔ از خود آجانے والی غذا سے شکم پُر۔ غموں اور مسرتوں سے بے بہرہ۔ حسرتوں اور امیدوں سے نا آشنا، جستجو اور تعاقب، نفرت اور محبت، غرض یہ کہ تمام جذبات سے ناواقف نیم خوابیدہ حالت میں زندگی بسر کرتا رہا تھا۔ عقل و حواس گم کردہ ایک بے کیف نشہ اسے گھیرے ہوئے تھا۔ زندگی اس کے لئے مشغلہ نہ تھی۔ مشغلے اس کے واسطے بیکار تھے۔ لیکن اب دفعتاً اس کے آگے زندگی اصلی پر لطف زندگی کا ایک میدان وا ہو گیا تھا۔ اس کو اپنی اصلی دنیا صاف اور کشادہ سامنے نظر آ رہی تھی۔ وہ دنیا جس کے واسطے یہ پیدا ہوا تھا اور جہاں کا پتہ پتہ اس کے واسطے لامحدود مسرتیں لئے ہوئے پیدا ہوا تھا۔ جنگل میں داخل ہوتے ہی اس کے سلب شدہ حواس (خواہ پانچ ہی مان لئے جائیں مگر میرا تجربہ یہ کہتا ہے کہ جنگلی جانوروں میں دس سے زیادہ حواس ہوتے ہیں) تیزی سے بیدار ہونے لگے۔ کان خفیف آوازوں پر گھومنے، ناک میلوں کی بو پر تھرتھرانے لگی، پنڈلیاں سامنے کی رکاوٹیں از خود دیکھ دیکھ کر راستہ ڈھونڈنے لگیں۔ آنکھیں رات کی تاریکی چیرنے لگیں۔

ایک ہی ماہ میں بیرو پکا جنگلی نیل گائے ہو گیا۔ مگر افسوس غلامی کا کنٹھا کوڑیوں کی مالا اب بھی اس کے گلے میں ہے۔ البتہ سڑی ہوئی ناتھ ایک ڈالی میں پھنس کر ٹوٹ گئی ہے لیکن اس کنٹھے نے اس کو پریشان کر رکھا ہے۔ جس طرح کہ کھیمہ کی بستی سینگوں کی وجہ سے اس سے بھاگتی ہے، اب اسی طرح جنگل کی بستی کنٹھے کی وجہ سے اس سے بھاگتی ہے، نئے اگتے ہوئے چاندریں چیتلیں، سانبھر، پاڑے اور نیل گائے راتوں کو خاموش پہلو بہ پہلو چرتے ہوئے دیکھتا لیکن جب یہ ان کے پاس جاتا ہے تو سب ایک ایک کر کے ادھر ادھر ٹہل جاتے ہیں۔ دن کی تیز دھوپ میں پتا ورن، بے جلے چاندروں، گھنے کھیریوں اور

کلکوں کے تختوں میں یہ مارا مارا پھرتا ہے۔ ان میں جابجا اطمینان سے بیٹھے جگالی کرتے جانور اسے ملتے ہیں لیکن اس کی صورت دیکھتے ہی دمیں ہلاتے ہوئے کھڑے ہو جاتے ہیں اور سر جھکا کر گھنی گھاس کی پتلی گلیوں میں غائب ہو جاتے ہیں۔ بیرو اس سرگردانی اور پریشانی میں جنگل کے کئی رینج پار کر چکا ہے۔ کھکرا، لوہیا، سونی، گرکھا، جگبورا، بگھاندیا پار کر کے منڈی کے شمال مغرب میں نیپال کی سرحد پر چاندنی کی پہاڑیوں میں پہنچ گیا ہے۔

چاندنی کی پہاڑیاں فلک بوس ہمالیہ کی پہلی سیڑھیوں کا ایک چھوٹا سا سلسلہ ہے۔ نہ پہاڑوں کی سردی ہے، نہ چیڑ کے درخت ہیں۔ وہی سال کا جنگل، جنوب کی ترائی سے پھیلتا ہوا ڈیڑھ دو ہزار فٹ کی بلند چوٹیوں تک چڑھتا چلا آیا ہے۔ البتہ یہاں آکر یہ ختم ہو جاتا ہے۔ شمال کے اتار پر جو بے انتہا ڈھلوان ہے۔ بڑے بڑے پتھروں اور پھیلی ہوئی چٹانوں میں پہاڑی، سدابہار گھنی جھاڑیاں، پہلے تو خال خال نظر آتی ہیں لیکن جوں جوں وادی میں اترو یہ بتدریج بڑھتی جاتی ہیں۔ یہاں تک کہ نیچے پہنچتے پہنچتے اس قدر گھنی ہو جاتی ہیں کہ چاندنی اور نیپال کے گورا پہاڑ کی تنگ گھاٹی میں کالی ندی کو دونوں طرف سے گھیر کر چھپا لیتی ہیں۔

یہاں سبزے کی آرائش میں قدرت نے اپنی تمام فیاضیاں ختم کر دی ہیں۔ پتھروں پر کائی کی طرح سبزہ اگتا ہے۔ اس سبزے کی ہر پتی کرشمۂ قدرت کا ایک نمونہ نظر آتی ہے، کوئی مخملی ہے چاندنی کی طرح چمکتی ہے۔ کوئی چکنی ہے، ریشم کی طرح نرم اور نازک ہے، کسی پر سرخ ٹھپہ ہے، کسی میں سفید دھاریاں ہیں۔ کوئی انتہائی تراش اور کٹاؤں کی پتی ہے۔ لیکن ہیں سب ہری۔ ہر جگہ ہر طرف ہرا ہی ہرا ہے۔ نیچے سبزے کا فرش اوپر جھاڑیاں۔ جھاڑیوں پر بیلیں۔ ہر جگہ طرح طرح کے پھول۔ ہر جگہ طرح طرح کی خوشبوئیں۔ جگہ جگہ مقطر پانی کے شفاف بہت چھوٹے چھوٹے چشمے۔ گنگناتے، دھیمے دھیمے راگ گاتے، پتھروں کو کتراتے، چٹانوں پہ جھلملاتے، دونوں طرف کی ڈھالوں پر سے بڑی بڑی جھاڑیوں کے سائے میں گھومتے گھامتے نیچے اترتے چلے آتے ہیں اور کالی میں شامل ہو جاتے ہیں۔ کالی متواتر چھوٹے چھوٹے آبشاروں پہ جھرجھراتی، بڑے بڑے پتھروں کو کتراتی نکلتی ہوئی چٹانوں کی گھوم پر سنسناتی اس باغ کے بیچوں بیچ میں لہراتی ہے۔

در اصل یہ چھوٹی سی وادی باغ ارم کا ایک نمونہ ہے جسے سربفلک گورا ایک طرف سے اور ناقابلِ گزر سیدھا کگار لیے ہوئے چاندنی کا سلسلہ دوسری طرف سے گھیرے ہوئے ہے۔ اسی قلعہ کے جنگلی گلاب کی جھاڑیوں میں یا ببت کی ٹھنڈی بیلوں کے اندھیرے سایے میں جنگل کا بادشاہ، گیارہ فٹ سیاہ دھاریوں والا سنہرا شیر دن بھر غفلت کی نیند سوتا ہے۔ یہاں تک کہ جب چڑیاں چہچہانا بند کر کے ڈالیوں میں دبک دبک کر بسیرا لینے لگتی ہیں اور لاکھوں جگنو چمک چمک کر کالی کو بقعۂ نور بنا دیتے ہیں تو پھر انگڑائیاں لیتا ہوا اور عاؤں عاؤں کرتا ہوا بادشاہ ٹہلتا ہوا ندی کے کنارے آتا ہے۔ دو چار کانکر (ایک چھوٹا ہرن ہوتا ہے لیکن کتے سے بہت ملتا ہے۔ بادامی کھال کتے کی سی ہوتی ہے۔ دانت بھی کتے کے سے ہوتے ہیں۔ یہ بولتا ہے تو معلوم ہوتا ہے کہ کتا بھونک رہا ہے) جو یہاں رہتے ہیں، بھونک بھونک کر گورا کی چڑھائیوں پر چڑھ جاتے ہیں۔ یہاں چوپائے بالکل کم ہیں کیونکہ باوجود درختوں، پودوں اور گھانسوں کی کثرت کے کھانے کے قابل کوئی سبزہ یہاں نہیں ہے۔ غذا ترائی کے جنگل ہی میں کثرت سے ہے۔ اس لئے سانبھر نیل گائے، چیتل اور پاڑے چاندنی کے دامن ہی میں رہتے ہیں۔

البتہ جب کبھی دو ٹانگوں والے جانور آگ اگلنے اور گرجنے لکڑیاں لے کر آجاتے ہیں تو پھر یہ جانور ان ظالموں کے خوف سے چاندنی کی چوٹیوں پر چڑھ کر خطرناک اور دشوار راستوں سے دوسری طرف نیچے اتر کر کالی کے گوشۂ عافیت میں پہنچ جاتے ہیں۔ حالانکہ یہاں ان کو شیر کے پہلو بہ پہلو رہنا پڑتا ہے، لیکن پھر بھی ان کو یہ گوارا ہے بہ نسبت اس کے کہ یہ اس جنگل میں ٹھہریں جہاں کہ ظالم اور بے رحم انسان آگیا ہو۔ شیر باوجود درندہ ہونے کے جنگل کا رہنے والا ان کا ہمسایہ ہے۔ جس کی موجودگی ان کو چار و ناچار گوارا کرنی پڑتی ہے۔ وہ جنگل کا بادشاہ ہے جس کو کہ ہر ہفتے ان کے گلہ میں سے کسی ایک گلہ کو جان کا خراج دینا ہوتا ہے۔ لیکن وہ انسانوں کی طرح ظالم نہیں ہے۔ وہ بلا ضرورت جان لینے اور خون بہانے کے واسطے کبھی شکار نہیں کرتا ہے۔ جب اس کا پیٹ بھرا ہوتا ہے تو وہ ان کے سامنے تک نہیں آتا اور اگر سامنا بھی ہو جائے تو فوراً ہٹ جاتا ہے۔ اس کو چوپاؤں کو بلا وجہ ڈرانے کی عادت نہیں۔ جب بھوکا ہوتا ہے تو مجبوراً کسی ایک گلہ کو تاک کر اس کے سب سے کمزور ایک نفر کو اس خوبصورتی اور چالاکی سے دبا بیٹھتا ہے کہ اکثر گلہ کو پتہ بھی

نہیں چلتا کہ ان میں سے ایک کم ہو گیا ہے۔ شکار مار لینے کے بعد اگر جانور بڑا ہے تو باسی اور تباسی تک کھاتا ہے۔ یہاں تک کہ شکم سیر ہو کر کسی اندھیرے اور ٹھنڈے مقام پر جا لیٹتا ہے۔ جہاں سے وہ چار دن تک سوائے پیاس بجھانے کی ضرورت کے نہیں نکلتا۔ حتیٰ کہ ساتویں یا آٹھویں دن ایک دفعہ پھر بھوک اس کو پریشان کرتی ہے تو وہ رات کے اندھیرے میں گھنی جھاڑیوں میں چھپتا، درختوں کی آڑ لیتا دبے پاؤں نکلتا ہے۔ جنگل کو کھلبلا دینا اور جانوروں پر ہیبت طاری کر دینا اس کا کام نہیں۔ یہ گلوں کو اپنی ملکیت سمجھتا ہے، اور ان میں سے بالکل اسی طرح خوراک حاصل کرتا ہے جیسے کہ ایک دور اندیش مالی اپنے کھیتوں میں سے ترکاری بتدریج نکالتا ہے۔ گوشت کو برباد اور ضائع کرنے سے اسے نفرت ہے۔ ہر جانور اس کی کھیتی ہے۔ جس کے بچوں سے اس کے گلے قائم ہیں۔ جب کوئی جانور بڈھایا کمزور ہو کر نسل کا سلسلہ آگے بڑھانے کے ناقابل ہو جاتا ہے تو پھر جنگل کا بادشاہ اس پکے اور ٹپک جانے والے پھل کو چپکے سے توڑ کر کھا لیتا ہے، گلے اس سے ڈرتے ضرور ہیں لیکن اس کی ہیبت ان کے دلوں پر نہیں ہے۔ اس کا تعاقب ان کے لئے ایک کبڈی ہے جس میں کہ وہ پوری دلچسپی سے حصہ لیتے ہیں اور اگر ان میں سے کسی ایک کو شیر کی چستی اور چالاکی سے شکست ماننا بھی پڑتی ہے تو انکو مطلق خبر نہیں ہوتی کہ اس بد نصیب ساتھی پر کیا گزری۔ اور در اصل گزرتی بھی کیا ہے۔ شیر کا بھاری جسم ایک ہی جست میں اس کی کمر پر گرتا ہے جس سے کہ فوراً کمر ٹوٹ جاتی ہے۔ دوسرے سکنڈ میں دو سخت جھٹکے گردن کی گرہیں گرہیں الگ کر دیتے ہیں۔ دو منٹ نہیں لگتے کہ جانور کی تمام تکلیفیں دور ہو جاتی ہیں۔ برخلاف اس کے جس وقت انسان قتل اور غارت کے جذبے سے بھرا ہوا جنگل میں گھس جاتا ہے، تو یہاں کی دنیا ہی خوف و ہراس سے درہم برہم ہو جاتی ہے۔ وہ بلا ضرورت اور بلا امتیاز جانیں لیتا ہے اور صرف غارت گری کے لئے۔ ظلم پر ظلم یہ ہے کہ جتنے جانور وہ ہلاک کرتا ہے۔ ان سے زیادہ زخمی خون میں نہائے جنگل میں مارے مارے پھرنے، دنوں ہفتوں بلکہ مہینوں میں ایڑیاں رگڑ رگڑ کر مرنے کے لئے چھوڑ جاتا ہے۔

کبھی کبھی چاندنی کے ان جانوروں کو بھی وحشی انسان کی اس غارت گری کا سامنا کرنا پڑتا

ہے۔ لیکن ایسا بہت کم ہوتا ہے کیونکہ ٹنک پور منڈی اور ان پہاڑیوں کے درمیان کئی خطرناک دلدلیں اور نہایت گھنے جنگل ہیں۔ جنھوں نے چاندنی کی پہاڑیوں کو پناہ دے رکھی ہے۔ عرصہ سے یہاں جانور بے خوف و خطر پر امن زندگی بسر کر رہے تھے کہ یکایک ہلکی سی ایک بے چینی ان کی دنیا میں پیدا ہوئی یعنی بیرو دفعتہً نمودار ہوئے اور مجنوں کی طرح یہاں کی نیل گایوں کی ڈار کے پیچھے پھرنے لگے۔ نہ اس ڈار کو ہی ایک جگہ قرار تھا اور نہ یہ دوسرے ہی جانوروں کو اطمینان سے بیٹھ کر جگالی کرنے دیتا تھا۔ ان کے نر نے پہلے تو دلیرانہ مقابلہ کر کے بیرو کو بھگا دینے کی بہت کوشش کی۔ لیکن جب دیو ہیکل حریف کے مقابلہ میں متواتر شکستیں اٹھا کر کئی زخم کھا چکا تو پھر مقابلہ کرنا چھوڑ دیا۔ بس اتنا ہی کرتا تھا کہ بیرو کو دور سے دیکھتے ہی مقابلہ کی تمام تیاریاں کر کے سینگ نیچے کھریاں جما کر کھڑا ہو گیا۔ لیکن دشمن قریب آیا تو پھر بھاگ پڑا۔ اس عرصے میں مادائیں کافی دور نکل جاتی تھیں۔ چھریرے بدن کا جنگلی نیلا چار چھلانگوں میں پھر ان سے جا ملتا اور بھاری بھرکم بیرو اپنی سست رفتار میں پھر ان کا تعاقب شروع کر دیتا تھا۔

چاندنی کی پہاڑی ابھی اسی پریشانی میں تھی کہ ایک مصیبت اور نازل ہوئی۔ ایک قد آور، چڑچڑا اور بدمزاج سفید ریچھ اپنی زخمی مادین کے ساتھ گوراپار کی آٹھ ہزار فٹ کی اونچی برف کی چوٹیوں سے اترا۔ گوراپار کر کے کالی کے کنارے آگیا۔ جہاں سے آگے بڑھنے کی سکت اس کی مادین میں نہ رہی۔ کسی شکاری کی گولی سے اس کا جبڑا ٹوٹ گیا جس کی وجہ سے وہ کچھ نہ کھا سکتی تھی کالی کے کنارے پانی پی پی کر بھوک اور زخم کی تکلیف میں ایڑیاں رگڑ رگڑ کر زندگی کے آخری دن پورے کرنے لگی۔ اس عرصہ میں سفید ریچھ نے جو کہ قدرتاً بدمزاج ہوتا ہے، اب اور بھی زیادہ خطرناک ہو گیا تھا۔ بلا امتیاز چھوٹے یا بڑے جنگل کے تمام جانوروں کی زندگی دوبھر کر دی۔ ریچھ کے جو بھی سامنے پڑ گیا بھاؤں بھاؤں کر کے اسے جھنجھوڑ ڈالا، پنجے مار مار کر حیثیت بگاڑ دی۔ ندی پر جا بیٹھا تو پانی پینے کے گھاٹ بند کر دیئے۔ چاندر میں گھس گیا تو چوپاؤں کی دن کی نیند اور جگالی حرام کر دی۔ ایک ہلچل سی مچا دی اور جب آٹھویں دن اس کی زخمی ریچھنی مر گئی تو اسکا جنون اور بھی بڑھ گیا۔ جانوروں نے چراگاہیں چھوڑ دیں۔ بندھے ہوئے گھاٹ بدل گئے۔ انکی

بیٹھکیں اجڑ گئیں۔ اس ہلچل سے شیر بھی سخت پریشانی میں مبتلا تھا۔ شکار بھڑکا ہوا تھا۔ بہت سخت دوڑ دھوپ کرنا پڑتی تھی۔ بندھے ہوئے راستوں اور گھاٹوں پر پڑے پتھروں یا سال کے موٹے دو شاخوں کی آڑ میں پہ گھنٹوں بیٹھ کر انتظار کرتا لیکن کوئی ڈار ادھر سے نہ گزرتی۔

آج بھی وہ سخت غصے اور پریشانی میں تھا۔ بھوک کی آگ پیٹ میں لگے دو راتیں ہو چکی تھیں۔ تیسری رات نمودار ہو رہی تھی کہ بھوک سے بیتاب شیر پوستین جھٹکتا، شانے اور پیر زبان سے صاف کرتا گھنے گلاب کی اندھیری جھاڑی میں سے نکل کر کالی کی طرف جھاڑیوں جھاڑیوں روانہ ہوا۔ ایک گستاخ خرگوش نے کچھ دور اس کے پیچھے خرلیش کی اور پھر غائب ہو گیا۔ ندی کے کنارے جونہی اس نے پانی پینا شروع کیا ایک مور نے اسے دیکھ لیا۔ وہ چلایا اور اس کے چلانے سے گرد و نواح کے دس بارہ مور اور چلائے۔ جنگل میں پھر سکوت چھا گیا۔ شیر نے پانی پی کر پانی کو کچھ بغور دیکھا۔ پھر مڑ کر چار قدم چلا اور رک گیا۔ بڑی دیر تک دُم کو آہستہ آہستہ جنبش دیتا اور کانوں کے کٹورے گھماتا خاموش کھڑا رہا۔

آٹھویں تاریخ کی ہلکی سی چاندنی پتوں میں سے چھن چھن کر کہیں کہیں اس کے جسم پر پڑ رہی تھی۔ ہوا بالکل بند تھی۔ سوائے آبشاروں کی مدھم میٹھی رم جھم رم جھم کے باقی تمام سکوت ہی سکوت تھا۔ خوبصورت، لوچیلے، نازک، معصوم شیر نے دفعتہً ایک جھرجھری لی۔ وہ کچھ معلوم کر رہا تھا، اب اسکا مطلب حل ہو گیا تھا۔ وہ پھرتی سے پھر مڑا۔ لمبی ڈلکی کے دو قدم میں کالی تک آیا۔ اس کے جسم نے بغیر جھکولا لئے یا ہاتھ پیروں کے پٹھے تانے پینگ سا لیا اور وہ کالی کے پار تھا، اس کے لئے بارہ فٹ کا فاصلہ ہی کیا تھا۔ ویسے ہی نکل گیا۔ یہاں سے پھر اسی لمبی دبی ہوئی ڈلکی میں چند سکنڈ نہ لگے تھے کہ تین سو فٹ اوپر گورا کی چڑھائی کی ایک نکلی ہوئی نوک پہ پہنچ گیا اور یہاں چند پتھروں کی آڑ میں دبک کر چاندنی کی طرف منہ کر کے بیٹھ گیا۔ جس جگہ کہ اب شیر بیٹھا ہوا تھا، یہاں سے کالی کے دونوں طرف کے جنگل، سامنے کی چڑھائیاں اور چاندنی کا گگرا بالکل صاف نظر آ رہا تھا۔ شیر دُم کو اپنے پہلو میں سمیٹے منہ کھولے ہلکے ہلکے ہانپتا ہوا تیزی سے آنکھیں ادھر ادھر گھماتا ہوا سامنے کی کھڑی چڑھائی کو بغور دیکھ رہا تھا۔ دفعتہً دیکھ جس کی کہ بڑا سے ندی کے کنارے ہی آ گئی تھی سامنے پتھروں پر آہستہ آہستہ

بھدّے پن سے چڑھتا نظر آ رہا تھا۔ شیر کا کھلا ہوا منہ بند ہو گیا۔ دُم لٹھیا کی طرح پیچھے جا پڑی اور دُم کی پتلی نوک ناگن کی طرح دائیں بائیں لہرانے لگی۔ شیر بار بار دبکا ہو پنجوں کے بل سُدھر سُدھر کر بیٹھنے لگا۔ وہ یہ انتظار کر رہا تھا کہ زیچھ کگارے پہ پہنچ جائے اور وہ دیکھ لے کہ کس راستے سے زیچھ اوپر گیا ہے۔ زیچھ آہستہ آہستہ ایک ایک جڑ اور ڈالی پکڑتا ہوا آخر اوپر پہنچ گیا اور زبردست آنولے کے درخت نیچے جہاں کہ زمین کافی ہموار تھی نظروں سے غائب ہو گیا تو پھر جنگل کے بادشاہ نے جنبش کی۔

اب جو چلا تو معلوم ہوا کہ دراصل شیر ہے۔ جس طرح بجلی کوندتی ہے۔ چار جستوں میں یہاں سے نیچے تھا۔ ندی کے آٹھ فٹ اُدھر ہی سے ایک چھلانگ ماری اور تیس فٹ ہوا میں اڑتا ہوا پار کی گھنی جھاڑیوں کے اندھیرے میں غائب ہو کر دو منٹ بعد پانچ سو فٹ اوپر کھڑی چٹانوں اور پتھروں میں ناگن کی طرح لہراتا ہوا نظر آیا۔ یہ اس طرف نہیں جا رہا تھا جہاں کہ زیچھ گیا تھا۔ بلکہ آنولے کے درخت سے کافی مغرب کی طرف ہٹا ہوا ایک ایسے کھڑے کگارے کی طرف جا رہا تھا کہ جہاں پہاڑ بالکل دیوار کی طرح سیدھا کھڑا تھا۔

شیر اس چڑھائی کو اس طرح چڑھ رہا تھا کہ آنکھ کام نہ کرتی تھی۔ ابھی ایک پتھر پر ہے اور پھر جو دیکھا تو اس سے بہت اوپر کسی دوسری چٹان کے سہارے جا رہا ہے۔ چڑھتے چڑھتے یہ ایک ایسی جگہ پر پہنچا جہاں نہ صرف پہاڑ بالکل دیوار کی طرح سیدھا تھا بلکہ بیس فٹ اوپر ایک چٹان چھجے کی طرح نکلی ہوئی تھی۔ یہاں پہنچ کر وہ رک گیا اور اس کے چاروں ہاتھ پیر سمٹے، پیٹ اور سینہ زمین سے چھو لیا اور پھر نگاہ کو مات کر دینے والی تیز چھلانگ میں وہ اوپر کی چٹان پر تھا۔ لیکن اس چٹان سے اوپر اب کوئی باہر نکلی ہوئی چٹان یا پتھر نہ تھا بلکہ خالص ایک ہزار فٹ کی سیدھی کھڑی دیوار کے اوپر دور بہت زبردست پتھروں کے درمیان سے نکلی ہوئی ایک چٹان اس چڑھائی کا آخری زینہ تھی۔ چنانچہ شیر نے اب ایک پتلی اور نہایت خطرناک پگڈنڈی پکڑ لی جو کہ بہت گھماؤ کے بعد سانپ کی طرح بل کھاتی آخر پھر اسی ایک ہزار فٹ اوپر کی طرف نکلی ہوئی چٹان پر آ ملی تھی۔

ہو کر دنیا بھر کی صعوبتوں اور سختیوں کا سامنا دیوانہ وار کرتا ہے۔ یہاں تک صحرائے نجد کی وسعتیں سمٹ جاتی ہیں۔ دامانِ کوہ پھٹ کر جوئے شیر رواں ہو جاتے ہیں۔ تاج و تخت کے ہیرے جھونپڑیوں کے چراغوں کے آگے ماند پڑ جاتے ہیں۔ حتیٰ کہ صدائے عشق کے آگے لن ترانیاں بھی خاموش ہو جاتی ہیں اور چونکہ عشق محض ایک حیوانی جذبہ ہے۔ (جیسا کہ ہر پینتالیس سے اوپر کی عمر کا انسان جان چکا ہے۔ خواہ وہ اس کا قائل ہو یا نہ ہو) اس لئے بیرد پر اس کا اثر اسی حد تک اور زیادہ تھا۔ چلبلی ماداؤں کی وہ ادائیں، ان کی میٹھی میٹھی وہ صدائیں، مشک عنبر سے بہتر ان کی وہ مست بوئیں سر شوریدہ میں طوفان بسر طوفان برپا کر رہی تھیں۔

جنگلی نیل گائے دن رات کے تعاقب، دن رات کی دوڑ دھوپ سے پریشان، بھوک اور پیاس سے ہلکان، زخموں سے چور دن بدن کمزور ہوتا چلا جا رہا تھا۔ آخر ایک دن جب کہ دن کی تیز روشنی ختم ہو کر ہر طرف رات کا سہانا اندھیرا چھا چکا تھا جبکہ بارہ ماسی اوس اونچے درختوں سے ٹپ ٹپ گر رہی تھی، اور جب کہ دو بن رکھی چڑیاں ایک دوسرے سے دو میل کے فاصلہ پر سے "ترا تو تو تو"، کے جواب سوال میں متواتر بحث کر رہی تھیں۔ جنگلی نیل گائے بیرد کے مقابلہ سے آخری دفعہ بھاگا۔ اس نے مکمل شکست قبول کر لی۔

اس دائمی تعاقب سے اپنی جان چھڑانے کے لئے وہ ماداؤں سے دست بردار ہو کر ڈار سے دوسری طرف بھاگا۔ بے نر کی ڈار لاوارث بنی ہوئی چاندنی کی ڈھال پہ بیرو سے ڈیڑھ سو فٹ اوپر کھڑی تھی۔ بیرد اس طرف روانہ ہوا۔ مگر مادینیں حسب دستور اس سے ڈر کر بھاگ پڑیں۔ بیرد کی سمجھ میں سوائے اس کے کچھ نہ آیا کہ وہ پھر اس نر کا تعاقب کرے، اس کو شکستِ فاش دے بلکہ ہلاک کر ڈالے۔ ادھر جنگلی نیل گائے نے ان سب جھگڑوں کو چھوڑ کر چاندنی کے کنگارے کا رخ کیا۔ جہاں سے وہ اوپر ہی اوپر جا کر مشرق کی طرف سے کھیر کے گھنے جنگل میں اتر جانا چاہتا تھا لیکن جیسے ہی وہ ان دو بڑے پتھروں کے پاس پہنچا جن کی آڑ میں ایک بڑی چٹان چھجے کی طرح ایک ہزار فٹ کی بلندی پر نکلی ہوئی تھی۔ ٹھیک اسی وقت شیر بھی وہاں آ چکا تھا۔ شیر آیا تھا تو ریچھ کو سزا دینے، لیکن اسے خوراک کی بھی سخت ضرورت تھی۔ بھوک سے بے تاب تھا۔ چھ گز کے فاصلہ پر بڈھا زخمی نیل گائے جا رہا تھا۔

دونوں بارہ چودہ فٹ کے موٹے پتھروں کے بیچ میں تین فٹ کی گلی سی تھی۔ اس میں سے وہ جھپٹا اور نیل کو گرالیا۔ دو چار جھٹکوں میں شکار بے حرکت ہو گیا۔ عادات کے موافق شیر کو فکر ہوئی کہ کسی پوشیدہ تنہائی کی جگہ پر گھسیٹ لے جائے اور پھر کھانا شروع کرے، لیکن پیٹ میں آگ لگی ہوئی تھی۔ پشت پر کی چٹان بھی کافی تنہائی کی جگہ تھی یا کم از کم ناشتہ کر لینے کے واسطے کچھ دیر کے لئے شکار وہاں بھی کھایا جاسکتا تھا۔ گردن پر سے جہاں اس کے کیلے گھس گئے تھے۔ خون کی دھاریں چل رہی تھیں تھوڑی دیر اس خون کو چاٹا اور پھر اطمینان سے بیٹھ کر نیل گائے کے پٹھے پر دانت جمائے۔ اگلے دونوں ہاتھوں سے ران اور کمر کو دبا کر منہ کو اوپر ایک جھٹکا دیا۔ تراخ کی ایک آواز ہوئی۔ ڈیڑھ سیر کا ایک ٹکڑا ران سے جدا ہو کر شیر کے منہ میں آگیا۔

اس تراخ کی آواز سے ریچھ جو کہ ان پتھروں کے پاس سے گزر رہا تھا ٹھٹک گیا۔ بھاری بھرا سر ہلا ہلا کر ادھر ادھر سونگھا "دو بوئیں مشترکہ" جھلا کر نیچے سے ناک کے بانسے کو دو دفعہ پونچھا اور دونوں پتھروں کے بیچ میں گھس گیا۔ بجلی کی طرح شیر شکار کو چھوڑ گھوم کے کھڑا ہو گیا۔ آندھی کی طرح ریچھ نے جھٹکا لیا اور راستہ روک کر سات فٹ اونچا تین فٹ چوڑا بھرا دیو پچھلے پیروں پر کھڑا ہو گیا۔ دھوکہ میں ریچھ آگیا تھا۔ موقع ایسا خراب تھا کہ اب ہٹنا ناممکن تھا۔ اگر وہ ایک انچ بھی گھومتا ہے تو شیر اس کو دبا لیتا ہے۔ اس لئے سیدھا کھڑا دونوں ہاتھ آگے کو پھیلائے مقابلہ کے لئے تیار تھا۔ شیر بھی اسی طرح آمنے سامنے ہو کر حملہ کرنے سے ہمیشہ بچتا ہی رہتا ہے اور اب یہ دیو ہر طرح سے تیار کھڑا ہے۔ کس طرح کس پہلو سے حملہ کرے۔ دونوں مد مقابل ایک منٹ تک اسی حالت میں ایک دوسرے کے سامنے کھڑے رہے۔ شیر چاہتا تھا کہ اس کا دشمن ذرا بھی جھکے اور وہ اس کی پیٹھ پر جا پڑے۔ ریچھ اس داؤ میں تھا کہ شیر ذرا بھی اٹھے کہ وہ اس کے پیٹ کے نیچے گھس جائے۔ اسی خیال سے ریچھ کچھ آگے جھکا ہی تھا شیر نے تڑپ کھائی۔ دونوں ہاتھوں کے ناخون پسلیوں میں اور دانتوں کے کیلے ریچھ کی کمر میں ریڑھ کی ہڈی کے دونوں طرف گھسا دیئے۔ ریچھ کا بھاری سر اور کھڑکھڑاتے ہوئے بڑے بڑے ناخنوں سے آراستہ دونوں ہاتھ شیر کے پیٹ کے نیچے تھے۔ ایک سکنڈ بھی نہ لگا کہ شیر کی آنتیں نکل کر ان میں الجھی ہوئی تھیں۔

ادھر تو یہ ہو رہا تھا اور ادھر عشق کا بھوت حسبِ دستور سر پر سوار بیرو کو اندھا بنا لے لئے پھر رہا تھا۔ جنگلی نیلے کی بو پر وہ چلا آ رہا تھا۔ سب بوؤں سے بے خوف اور بے خبر آخر وہ اس جگہ ہی آ گیا۔ جونہی وہ دونوں پتھروں کے اندر داخل ہوا۔ اس کو یہ سین دکھائی دیا۔ چھوٹی سی نکلی ہوئی چٹان پر نیلا بے حس و حرکت پڑا تھا۔ دوسری طرف دو زبردست ایک دوسرے میں گتھم گتھا زور کر رہے تھے۔ بیرو کو بھی اپنی طاقت پر ناز تھا۔ پھر خطرے کے موقعے پر حملہ کرنا قدرت نے اسے سکھایا تھا۔ اس کا سر نیچا ہو گیا۔ بھاری گردن اینٹھ کر درخت کا لٹھ ہو گئی۔ نو من کا سیاہ جسم اپنا پورا وزن لگانے کو تیار ہو گیا۔ دو قدم پیچھے ہٹ کر پھر جو لپک کر ایک ٹکر لگاتا ہے تو شیر اور ریچھ دونوں تین پلٹے کھا کر چٹان کے نیچے ایک ہزار فٹ کی بلندی پر سے قلابازیاں کھاتے نیچے گر رہے تھے۔ ان کے لہو سے رنگی ہوئی چٹان پر بیرو کا کنٹھا پڑا تھا جسے بیرو نے بڑے افسوس سے دیکھا۔ شیر نے ایک پنجہ اس پر بھی چلایا تھا۔ لیکن اوچھا پڑا تھا۔ جس سے صرف کنٹھا ہی ٹوٹا۔ گردن پر زخم نہیں آیا۔ شیر اور ریچھ ایک ہزار فٹ کی مسافت طے کر کے جس وقت نیچے کی دوسری چٹان سے ٹکرائے تو بڑے زور کا دھماکہ ہوا جس کی آواز دیر تک وادی میں گونجتی رہی اور ابھی یہ گونج ختم نہ ہونے پائی تھی کہ ایک دھماکہ پھر ہوا اور پھر وادی اور اطراف کے پہاڑ گونج اٹھے۔ اب کی دفعہ بیرو نے اس نیلے کی لاش کو بھی نیچے ڈھکیل دیا تھا۔ اب خون آلودہ چٹان خالی تھی۔ ہر طرف خاموشی تھی۔ بیرو وہاں ساکت کھڑا تھا۔ یکایک "پی قوں پی قوں" کی پیاری پیاری آوازیں اس کے کان میں آئیں۔ مغرب کی طرف بیرو سے سو سوا سو فٹ اونچی ایک چوٹی پر مادینیں کھڑی ہوئی اسے بلا رہی تھیں۔

اور ان میں وہ جا ملا۔

فیض احمد فیضؔ

# کہاں جاؤ گے

اور کچھ دیر میں لُٹ جائے گا ہر بام پہ چاند
عکس کھو جائیں گے آئینے ترس جائیں گے
عرش کے دیدۂ نمناک سے باری باری
سب ستارے سرِ خاشاک برس جائیں گے
آس کے مارے تھکے ہارے شبستانوں میں
اپنی تنہائی سمیٹے گا، بچھائے گا کوئی
بیوفائی کی گھڑی، ترکِ مدارات کا وقت
اس گھڑی اپنے سوا یاد نہ آئے گا کوئی
ترکِ دنیا کا سماں، ختمِ ملاقات کا وقت
اس گھڑی اے دلِ آوارہ کہاں جاؤ گے
اس گھڑی کوئی کسی کا بھی نہیں، رہنے دو
کوئی اس وقت ملے گا ہی نہیں، رہنے دو
اور ملے گا بھی تو اس طور کہ پچھتاؤ گے
اس گھڑی اے دلِ آوارہ کہاں جاؤ گے
اور کچھ دیر ٹھہر جاؤ کہ پھر نشترِ صبح
زخم کی طرح ہر اک آنکھ کو بیدار کرے
اور ہر کشتۂ واماندگیِ آخرِ شب
بھول کر ساعتِ درماندگیِ آخرِ شب
جان پہچان ملاقات پہ اصرار کرے

اخترالایمان

# اجنبی

تو ہے کچی کونپل اب تک جس کے لوچ میں پیار ہی پیار
اور میں گرمی سردی چکھے ڈالی پر اک تنہا پات
تو سچّا موتی میں ہیرا، بکھرا جو برسوں ہاتوں ہات
تو اوشا کی پہلی کرن ہے اور میں جیسے بھیگی رات
تو تاروں کے نور کی دھارا، میں گہرا نیلا آکاش
میں ہوں جیسے ٹوٹتا نشہ، تو ہے جیسے شاخِ نبات
تو ہے ایک ایسی شہنائی جس کی دھن پر ناچے موت
تیری دنیا جیت ہی جیت ہے، میری دنیا چھوڑ یہ بات!
تو ہے ایک پہیلی جسکو جو بوجھے وہ جان سے جائے
تو ہے ایسی مٹی جس سے لاکھوں پھول چڑھیں پروان
آئیں تیرا انگ کبھی چھو دوں، چھوڑ یہ بھید اور بھاؤ کی بات
میں نے وہ سرحد چھو لی ہے، جہاں امر ہو جائیں پران
اے آنکھوں میں کھبنے والی جانے کون کہاں رہ جائے
جیون کی اس دوڑ میں پگلی، ہم دونوں ہیں آج انجان
لیکن اے سپنوں کی مایا تو چاہے تو روگ ہٹیں
میں نے دنیا دیکھی ہے تو میری باتیں جھوٹ نہ جان
جیون کی اس دوڑ میں ناداں یاد اگر کچھ رہتا ہے
دو آنسو، اک دبی ہنسی، دو روحوں کی پہلی پہچان!

